# خلافت و ملوکیت

## کی تاریخی و شرعی حیثیت

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں غلط فہمیوں کا ازالہ

اضافہ و تخریج کے ساتھ





فضیلۃ الشیخ حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ
مشیر وفاقی شرعی عدالت پاکستان

مکتبہ ضیاء الحدیث
ZIAUL-HADEES LAHORE

# خلافت و ملوکیت

## کی تاریخی و شرعی حیثیت

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں غلط فہمیوں کا ازالہ

اضافہ و تخریج کے ساتھ

فضیلۃ الشیخ حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ
مشیر وفاقی شرعی عدالت پاکستان




ZIAUL-HADEES LAHORE

کتاب

# خلافت وملوکیت

کی تاریخی وشرعی حیثیت

مؤلف

فضیلۃ الشیخ حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ

ناشر

حافظ محمد عثمان یوسف

مکتبہ ضیاء الحدیث، لاہور

اشاعت

دسمبر 2018ء



# فہرست مضامین



## باب اوّل: چند بنیادی نکات کی وضاحت

## باب دوم: چند بنیادی مباحث اور ان کی تنقیح

## باب سوم: خلافت راشدہ اور اس کی خصوصیات



## باب چہارم

## باب پنجم: خلافت وملوکیت کا فرق

## باب ششم: غلو عقیدت کی کرشمہ کاریاں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عرضِ مصنف
## (طبع دوم)

راقم کی زیرِ نظر کتاب ۱۹۷۰ء میں آج سے تقریباً چودہ سال قبل شائع ہوئی تھی، جو عہد اوائل عمری کی تصنیف ہونے کے باوجود، علمی حلقوں میں نہایت قدر اور تحسین کی نظروں سے دیکھی گئی، اسلامی جرائد واخبارات نے اسے خوب سراہا اور علماء وفضلاء نے تعریف وتوصیف کے ذریعے سے راقم ہیچ مداں کی حوصلہ افزائی فرمائی۔ جزاھم اللہ احسن الجزاء.

ادھر ایک عرصے سے یہ کتاب نایاب تھی جب کہ اہل علم کے حلقوں میں اس کی مانگ موجود تھی اور اس کی عدم دستیابی کو شدت سے محسوس کیا جا رہا تھا، چنانچہ اللہ تعالیٰ کی توفیق سے یہ ایڈیشن پیش کیا جا رہا ہے۔

یہ ایڈیشن طباعت کے لحاظ سے بھی پہلے سے بہت بہتر ہے، فوٹو آفسٹ پر اسے پیش کیا جا رہا ہے اور بعض مفید اضافوں نے بھی اسے پہلے سے زیادہ وقیع بنا دیا ہے۔ نیز علمائے کرام کی تقریظات اور ان کی آراء، اخبارات ورسائل کے تبصرے اور مولانا ابو الحسن علی ندوی (لکھنؤ، ہند) اور مولانا محمد حنیف ندوی (لاہور) کی دو فاضلانہ تحریریں بھی شامل اشاعت ہیں جن سے زیر بحث موضوع پر بڑی مفید رہنمائی ملتی ہے۔

علاوہ ازیں اس ایڈیشن میں ایک اور مضمون کا اضافہ کر دیا گیا ہے جو مولانا مودودی مرحوم کی مدافعت میں لکھے گئے دو مضمونوں کے تنقیدی جائزے پر مشتمل ہے اور ''الاعتصام'' میں ''غلو عقیدت کی کرشمہ کاریاں'' کے عنوان سے متعدد قسطوں میں چھپا تھا۔ مولانا ماہر القادری (مدیر ''فاران'') کراچی اور مولانا عامر عثمانی (مدیر ''تجلی'') دیوبند، دونوں حضرات مولانا مودودی کے مریدان باصفا میں سے تھے۔ چنانچہ ان دونوں نے اپنے اپنے رسالوں (فاران اور تجلی) میں ''خلافت وملوکیت'' کی خوب خوب حمایت کی اور مخالف نقطہ نظر رکھنے والوں کو دل کھول کر رگیدا، اور ساتھ ہی یہ ستم ڈھایا کہ ڈھونڈ ڈھونڈ کر اسلاف کی کتابوں سے ایسے اقوال تلاش کیے کہ جنھیں پیش کر کے مولانا مودودی صاحب کے جرم اہانت صحابہ کو ہلکا کر کے دکھایا جا سکے۔ راقم کے اس مضمون میں ان نقل کردہ اقوال کی اصل حقیقت واضح کر کے مولانا مودودی کے انداز اور طرز استدلال کی شناعت وقباحت کو اجاگر کیا گیا ہے۔

اب اگرچہ یہ دونوں وکلائے صفائی بھی مرحوم ہو چکے ہیں، تاہم ان کی تردید میں لکھا ہوا یہ تنقیدی مضمون

اس لیے شامل کر دیا گیا ہے کہ اس میں بھی بہت سے پہلو قابل مطالعہ ہیں۔ دوسرے اس سے یہ بھی عیاں ہو جاتا ہے کہ ''خلافت وملوکیت'' کی حمایت و مدافعت کرنے والوں کے پاس دلائل کوئی نہیں، وہ صرف الفاظ کی مینا کاری اور خطابت کے زور سے عوام کی آنکھوں میں دھول جھونک رہے ہیں:

ع لڑتے ہیں اور ہاتھ میں تلوار بھی نہیں

امید ہے کہ مذکورہ بالا اضافوں کی وجہ سے یہ ایڈیشن نقاش، نقش ثانی بہتر کشدز اول ...... کا ان شاء اللہ مصداق ہوگا۔

راقم کی خواہش اور دعا تو یہ تھی کہ مولانا مودودی صاحب اس سخت زہریلی کتاب سے اظہارِ براءت فرما دیتے۔ راقم نے ایک مرتبہ جب کہ وہ زندگی کے آخری ایام میں بغرض علاج امریکہ تشریف لے جا رہے تھے، یہ تحریر بھی کیا تھا:

> ''نہیں کہا جا سکتا کہ مولانا موصوف کی حیات مستعار کے کتنے دن باقی ہیں، تاہم یہ تو واضح ہی ہے کہ موصوف عمر کے جس مرحلے میں ہیں، وہ چل چلاؤ کا دور ہے۔ کاش انھیں جلد ہی یہ توفیق نصیب ہو کہ وہ ''خلافت وملوکیت'' جیسی زہریلی کتاب سے اظہار براءت فرما سکیں، یہ توبہ نامہ گو ان کے ذاتی وقار اور علمی انا کے خلاف ہوگا لیکن ہمیں امید ہے کہ ان کی سعادت اخروی کا ضرور باعث ہوگا۔ وما علینا الا البلاغ المبین'' (ہفت روزہ الاعتصام ۸ جون ۱۹۷۹ء صفحہ ۴)

مگر افسوس مولانائے محترم امریکہ کے ہسپتال میں ہی جہاں وہ زیر علاج تھے، ۲۲ ستمبر ۱۹۷۹ء کو رہ گرائے عالم بقا ہو گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون، عفا اللہ عنہ۔

مولانا مرحوم تو اب دنیا میں نہیں رہے لیکن ان کے چھوڑے ہوئے بیش قیمت لٹریچر میں، جن سے بے شمار لوگ فیض یاب ہو رہے ہیں، یہ زہریلی کتاب بھی ہے جس سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اسلامی خلفاء وملوک اور تاریخ اسلام سے متعلق بہت سی غلط فہمیاں پھیلی ہیں اور پھیل رہی ہیں۔ چنانچہ اس کے ازالے کے لیے زیر نظر کتاب کی دوبارہ اشاعت بھی وقت کی ایک اہم اور علمی ضرورت ہے کہ جو بقول اہل علم ''خلافت وملوکیت'' کے زہر کا کامیاب تریاق ہے۔ ﴿ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ﴾

صلاح الدین یوسف ...... لاہور

جمادی الثانیہ ۱۴۰۴ھ / مارچ ۱۹۸۴ء



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عرضِ مصنف (طبع اول)

## حامدًا و مُصلّیًا

محترم جناب مولانا سید ابو الاعلیٰ مودودی صاحب کی کتاب ''خلافت وملوکیت'' عرصہ ہوا طبع ہوئی تھی۔ اولاً وہ بالاقساط مولانا کے ذاتی رسالے ماہنامہ ''ترجمان القرآن'' میں شائع ہوئی۔ اس کے بعد اسے کتابی شکل میں شائع کر دیا گیا۔ مولانا کی اس کتاب کا موضوع تاریخ اسلام کا ایک ایسا انتہائی نازک دور اور اس کی اہم شخصیات ہیں جن کے متعلق اہل سنت کے ہاں یہ موضوع یا تو ناگفتنی سمجھا جاتا ہے یا پھر پل صراط سے زیادہ نازک تر۔ مولانا نے یہ موضوع پاکستان کی تاریخ کے ایک خاص دور میں چھیڑا اور ستم ظریفی یہ ہوئی کہ کئی حادثوں کے بعد یہ کتاب معرض وجود میں آئی۔

ا:...... اس کے پیچھے کارفرما عامل کوئی علمی یا دینی مقصد نہ تھا بلکہ اس دور کے اعتبار سے ایک خاص سیاسی ضرورت اس کا سبب بنی۔ آمریت کا دیو استبداد ایک عرصے سے پاکستان پر مسلط تھا اور محترم مولانا اس سے نبرد آزما اور اس کے عتاب واحتساب کا خاص نشانہ تھے۔ نتیجتاً اس سیاسی ضرورت نے ایک سیاسی ذہن میں ایک خاص نقطۂ نظر کی آبیاری کی جس سے اس موضوع پر لکھنے کی تحریک ہوئی اور یہ حقیقت ہے کہ سیاسی آدمی کی توجہ اور باتوں کے مقابلے میں، میدان جنگ کی طرح گرد وپیش کے سیاسی نشیب وفراز اور اس میں اپنے طرز فکر وعمل کی کامیابی کی طرف زیادہ مبذول ہوتی ہے اس نکتے کو سمجھنے کے لیے بطور مثال ایک تازہ واقعہ کافی ہے۔ مولانا مودودی صاحب نے ۳۱ مئی ۱۹۷۰ء کو ''یوم شوکت اسلام'' منانے کی اپیل کی۔ اس تاریخ سے قبل ۱۹ اپریل کو ''یوم میلاد'' تھا۔ مولانا کے مسلک فکر کے اعتبار سے ''میلاد'' کا یہ طور طریق جو ہمارے ملک میں رائج ہے صریحاً غلط اور ناجائز ہے۔ ❶ لیکن اسے سیاسی ضرورت اور سیاسی ذہن کی کارفرمائی نہیں تو اور کیا کہیں گے کہ مولانا نے اس دفعہ ''یوم میلاد'' کے جلوس کے جواز کی محض اس لیے گنجائش نکال لی کہ کہیں مخالفت کی صورت میں اس کی زدان کے اعلان کردہ ''یوم شوکت اسلام'' کے جلوس پر نہ پڑ جائے۔ آہ!

''سیاست'' کی نامسلمانی سے فریاد

یہی وہ سیاسی ذہن ہے جو متعدد مرتبہ مولانا کی اسلامی فکر کو غلط راہوں پر ڈالنے کا باعث ہوا ہے۔ اسی حقیقت کا اظہار ایک مرتبہ مولانا کے ایک اور مداح اور نامور فاضل جناب ڈاکٹر سید عبداللہ سابق پرنسپل اورینٹل کالج لاہور نے مولانا کے متعلق کہا تھا۔ انھوں نے ایک اخباری نامہ نگار کو مولانا سے متعلق ایک سوال کا

❶ ملاحظہ ہو: ''روداد جماعت اسلامی''، حصہ پنجم، ص ۱۲۲، طبع جون ۱۹۸۲ء۔

جواب دیتے ہوئے فرمایا تھا:

''سیاست کے موجودہ تصورات اور عمل میں پاکیزہ سیاست کیسے پیدا ہوگی؟ ان (مولانا) کا اسلامی فکر اپنی جگہ درست مگر سیاست میں شرکت ان کے اسلامی فکر کو گزند پہنچائے گی۔''

(نوائے وقت، ۲۰ مئی ۱۹۶۸ء)

۲:...... مولانا کے فکر ونظر کا زاویہ اس ایک خاص پہلو (آمریت) پر اس طرح مرکوز ہوگیا کہ دوسرے تمام پہلو ان کی نظروں سے اوجھل ہوگئے اور ایسا ہونا بھی قدرتی تھا اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ کسی شے کے ایک ہی پہلو کو مرکز نظر بنا لینے سے اس کے دوسرے پہلو نظر کی گرفت سے رہ جاتے ہیں۔ مولانا کے ساتھ یہی حادثہ ہوا۔ صرف آمریت کی برائی کی وضاحت ہی ان کی فکر ونظر کا مرکز بن گئی ہے، ان کی نظر نہ اس فرق پر گئی جو ایک خود ساختہ فیلڈ مارشل کی آمریت اور ایک جلیل القدر صحابی کی ''ملوکیت'' میں ہے نہ ان تقاضوں کی طرف جو اس موضوع کے لیے ضروری ہیں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ذات اور ان سے متعلقہ غلط وصحیح تاریخی مواد کو اپنی مطلب برآری کے لیے جس طرح چاہا استعمال کرلیا اس سے قطع نظر کہ اس طرح اس عقیدہ ومزاج کا کیا بنے گا جس کے اہل سنت حامل چلے آرہے ہیں:

دریا کو اپنی موج کی طغیانیوں سے کام
کشتی کسی کی پار ہو یا درمیاں رہے

۳:...... ممکن ہے نسل کا حادثہ بھی مولانا کی فکر صحیح میں خلل اندازی کا باعث بن گیا ہو۔ مولانا سید خاندان سے تعلق رکھتے ہیں اور یہ خاندانی تفوق وبرتری کا احساس ہمارے ملک میں کچھ زیادہ ہی ہے۔ ایک عامی سے لے کر اصحاب جبہ ودستار اور مدعیان زہد وتقویٰ تک شعوری یا غیر شعوری طور پر اس کا فراد کے اسیر ہو جاتے ہیں۔ اس پر ستم یہ کہ عموماً سید حضرات ابھی تک اس گروہی عصبیت کے حصار میں مقید ہیں جو اسلام کے قرن اول میں بعض سیاسی وجوہات کی پیداوار تھی۔ وہ زمانہ لد گیا، وہ سیاسی مناقشات ختم ہوگئے۔

ع آں قدح بہ شکست و آں ساقی نہ ماند

لیکن ان حضرات نے اس وقتی وسیاسی تصادم کی یاد کو خیال یار کی طرح دل ودماغ پر مسلط کر کے اپنے آپ کو ایک گونہ عصبیت جاہلیہ میں مبتلا کر رکھا ہے، قدرتی طور پر یہ خاندانی وذہنی حصار ان کے حق کی طرف آنے یا اس پر غور وفکر کرنے میں مانع بن جاتا ہے۔ یہ کیوں ممکن نہیں کہ مولانا بھی شروع سے اس زلف عصبیت کے اسیر چلے آرہے ہوں۔ اس کا اندازہ مولانا کے اس مضمون سے کیا جاسکتا ہے جو آج سے ۳۰ سال قبل (۱۹۴۰ء میں) ''الفرقان'' لکھنو کے ''شاہ ولی اللہ نمبر'' میں ''منصب تجدید کی حقیقت اور تاریخ تجدید میں شاہ ولی اللہ کا مقام''

کے عنوان سے چھپا تھا جس میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سمیت تمام بنو امیہ کے متعلق سخت اور نامناسب رائے کا اظہار کیا گیا تھا۔ اب یہ مضمون "تجدید و احیائے دین" کے نام سے کتابی شکل میں مطبوع ہے۔

غالباً یہی وجہ ہے کہ بعض موقعوں پر شیعہ حضرات نے مولانا کو تقریر کے لیے اپنی خاص مجالس میں مدعو کیا۔ یہ خیال رہے کہ عام کانفرنسوں میں اہل سنت کے علماء کو مدعو کر لینا کوئی خاص بات نہیں۔ ایسا عموماً ہوتا ہی رہتا ہے۔ اصل پہلو جس کی طرف راقم توجہ دلا رہا ہے وہ محرم کی وہ خاص مجالس ہیں جن میں شیعہ کسی غیر شیعہ کو مدعو نہیں کرتے۔ اہل سنت میں سے یہ شرف صرف مولانا مودودی صاحب کو حاصل ہوا ہے کہ انھیں محرم کی خاص مجلس میں ایک شیعہ لیڈر کے مکان پر تقریر کرنے کے لیے مدعو کیا گیا۔ مولانا نے وہاں جو تقریر کی تھی وہ "شہادت امام حسین رضی اللہ عنہ" کے نام سے مطبوع ہے۔ اس لطیفہ کا ذکر بھی دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ پہلی مرتبہ جب یہ تقریر "تفہیمات" جلد سوم میں شائع ہوئی تو اس پر بایں الفاظ نوٹ تھا:

> "یہ دراصل ایک تقریر ہے جو مصنف نے محرم ۱۳۷۰ھ میں لاہور کے ایک شیعہ لیڈر کے مکان پر منعقدہ ایک مجلس میں کی تھی۔" (دیکھیے تفہیمات، حصہ سوم، طبع اول، مارچ ۱۹۶۵ء)

بعد میں یہ نوٹ اس طرح بدل دیا گیا:

> "یہ تقریر لاہور میں شیعہ سنی حضرات کی ایک مشترکہ نشست میں کی گئی تھی جو ماہنامہ ترجمان القرآن لاہور کی اشاعت ۸ جولائی ۱۹۶۰ء میں شائع ہوئی تھی۔"

(پمفلٹ "شہادت امام حسین رضی اللہ عنہ" طبع چہارم دسمبر ۱۹۶۷ء)

اس تبدیلی کی ضرورت کیوں محسوس ہوئی، اس کو ہر شخص سمجھ سکتا ہے۔ یہی رسالہ بعد میں ایرانی شیعوں کے مطالبہ پر اشاعت کے لیے ایران بھیجا گیا۔ (دیکھیے پمفلٹ "ہمارا کام اور نقطہ نظر" ص ۳۳، طبع دسمبر ۱۹۶۷ء)

اور "خلافت و ملوکیت" میں یہ رنگ اتنا نکھر کر سامنے آ گیا ہے کہ محتاج وضاحت نہیں حتیٰ کہ شیعہ حضرات تک نے مولانا کی اس تنقید کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر سب و شتم قرار دیا ہے۔ (دیکھیے اس کتاب کا صفحہ ۵۳۱)

اور کھل جائیں گے دو چار ملاقاتوں میں

......(۴)......

ظاہر ہے کہ ان حادثوں کے پیش نظر کتاب کی علمی اور غیر جانبدارانہ حیثیت محل نظر ہو جاتی ہے، پھر اس کتاب میں جو کچھ ہے وہ عالم آشکارا ہو چکا ہے، اس کی تفصیل کا یہ مقام نہیں مولانا کی طرف سے جب یہ سلسلۂ مضمون شروع ہوا تھا۔ راقم نے اسی زمانے میں مولانا کے ان افکار پر سرسری اور جزوی تنقید کی تھی جسے اہل علم نے سراہا اور راقم کی حوصلہ افزائی کی۔ اس سے شوق تحقیق اور ہمت میں اضافہ ہوا۔ مزید برآں اس

موضوع پر جو کتابیں منظر عام پر آئیں۔ افسوس کہ ان میں زبان وبیان کا وہ معیار قائم نہیں رکھا گیا جو علمی موضوع کے شایان شان اور مولانا کے دینی وسیاسی مقام کے پیش نظر ضروری تھا البتہ حضرت مولانا ظفر احمد صاحب عثمانی، اور مولانا محمد تقی عثمانی مدیر البلاغ، اس سے مستثنیٰ ہیں علاوہ بریں ان کتابوں اور تنقیدوں میں بہت سے وہ اہم پہلو تشنہ چھوڑ دیے گئے جو انتہائی ضروری تھے اور ان کے بغیر کتاب پر تنقید نامکمل، پھر ان سب پر مستزاد احباب کا یہ اصرار کہ یہ سلسلہ تم نے بھی شروع کیا تھا۔ اب اسے پایۂ تکمیل تک بھی پہنچاؤ۔ ان سب باتوں کے پیش نظر راقم اپنی علمی بے بضاعتی اور فکر ونظر کی نارسائی کے باوجود کنج عزلت میں بیٹھا کچھ نہ کچھ لکھا پڑھی کرتا رہا۔ گو تسلسل کے ساتھ یہ سلسلہ قائم نہیں رہا۔ درمیان میں کئی لمبے لمبے وقفے بھی پڑے۔ بارہا کام کی وسعت، موضوع کی نزاکت اور علمی گہرائی کے فقدان نے کمر ہمت بھی توڑ توڑ ڈالی لیکن اللہ تعالیٰ نے بہرحال یہ کام کرانا تھا جو اس کی توفیق خاص سے انجام پا ہی گیا۔ فللہ الحمد والشکر الف الف مرۃ۔ راقم کو یہ احساس ہے کہ یہ کتاب بھی جامع اور مکمل نہیں ہے۔ اس میں بھی کئی پہلو تشنہ رہ گئے ہیں۔ تاہم اتنا ضرور ہے کہ خامیوں کے باوجود یہ کتاب اس موضوع پر لکھی گئی تمام کتابوں میں شاید بوجوہ انفرادیت کی حامل ہو۔ اس میں غور وفکر کا ایک نیا زاویہ پیش کیا گیا ہے جس کو سامنے رکھ کر اس موضوع کو مزید منقح کیا جا سکتا ہے اور ان اہم مباحث کو زیر بحث لایا گیا ہے جو نہ معلوم اس کتاب کے دوسرے ناقدین نے کیوں نظر انداز کر دیے حالانکہ ان پر نقد بھی انتہائی ضروری تھا کہ ان کی وجہ سے عوام وخواص کی ایک بڑی تعداد شدید مغالطوں کا شکار ہے۔ بہرحال راقم نے اس امر کی پوری کوشش کی ہے کہ ''خلافت وملوکیت'' سے جو جو غلط فہمی پھیل رہی ہے یا پھیل سکتی ہے اس کا ازالہ کیا جائے اس کوشش میں کہاں تک کامیابی ہوئی اس کا ابھی پورا احساس نہیں۔ اہل علم وفکر کی آراء کے بعد ہی اس کا صحیح اندازہ ممکن ہے۔ راقم کو امید ہے کہ اہل علم وفکر راقم کی خامیوں اور کوتاہیوں سے ضرور آگاہ فرمائیں گے۔

......(۳)......

موجودہ حالات میں اس کتاب کی اشاعت پر اعتراض کیا جا سکتا ہے۔ راقم کو موجودہ سیاسی حالات اور اس کے تقاضوں کا پورا احساس ہے۔ اہل دین کے آپس ہی میں برسر پیکار رہنے سے لازماً دینی محاذ کمزور اور لادین عناصر برومند ہوں گے۔ یہی احساس تھا جس کی وجہ سے راقم نے اب تک اس کو اخبارات میں چھپوانے سے گریز کیا ورنہ موجودہ حالات میں مولانا کے مخالف اخبارات اسے بصد شوق چھاپتے اور تجارتی نقطۂ نظر سے بھی یہ چیز نفع بخش رہتی لیکن سال ڈیڑھ سال کا یہ عرصہ جس ہنگامہ خیزی سے گزرا، اس کے پیش نظر تھوڑے سے نفع عاجل کی خاطر بلند تر مقصد کو گزند پہنچانا مناسب نہیں سمجھا۔ اب وہ ہنگامہ خیزی بہت حد تک کم ہوگئی

ہے اور فضا میں قدرے سکون اور ٹھہراؤ پیدا ہو گیا ہے۔ مزید جرأت جماعت اسلامی ہی کے طرز عمل سے پیدا ہوئی۔ مدیر البلاغ کے قلم سے ''خلافت وملوکیت'' پر ایک سنجیدہ تنقید شائع ہوئی۔ اس کا جماعت اسلامی نے فوراً نوٹس لیا اور اس کا ۱۳ قسطوں میں پورا تفصیلی جواب دے کر مولانا مودودی صاحب کو بچانے کی سعی کی گئی اور اس سلسلے میں وہ تمام وعظ دھرا کا دھرا رہ گیا جو نزاکت حالات کے حوالے سے جماعت اسلامی کے اہل قلم دوسروں کو کرتے ہیں۔ یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ مولانا مودودی کے ذاتی افکار پر سنجیدہ اور علمی تنقید سے کون سا آسمان گر پڑتا جس کے لیے بعجلت تمام ایک ''وکیل صفائی'' کی خدمات حاصل کی گئیں۔ کیا اس کا مطلب یہ نہیں کہ یہ تمام وعظ صرف دوسروں کے لیے ہیں اور جماعت اسلامی کا اہم ترین مقصد اور مشن یہ ہے کہ مولانا مودودی صاحب کی ''عصمت'' پر کوئی آنچ نہ آنے دی جائے۔ اگر جماعت اسلامی مولانا مودودی صاحب کے معاملے میں اتنی ہی ذکی الحس ہے کہ اس معاملے میں وہ کسی پہلو پر سوچنے کے لیے تیار نہیں تو آخر صحابہٴ کرام رضی اللہ عنہم کے معاملے میں ہم بے حسی کا مظاہرہ کب تک کر سکتے ہیں۔ کیا ہم میں غیرت واحساس کا جذبہ نہیں؟ اگر موجودہ حالات میں بھی مولانا مودودی صاحب کی ذات کو بچانا فرض ہے تو صحابہٴ کرام رضی اللہ عنہم پر کی گئی تنقید کی وضاحت بھی اہم الفرائض میں سے ہے ہم نے اب تک اس سلسلے میں جو تاخیر کی ہمیں اب احساس ہوا کہ وہ ہماری کوتاہی تھی جس سے ہمیں خود جماعت اسلامی نے متنبہ کر دیا ہے:

مرحبا　　موذن　　بروقت　　بولا
تری　　آواز　　مکے　　اور　　مدینے

علاوہ بریں راقم نے پوری کوشش کی ہے کہ تنقید سنجیدگی اور علمی حدود سے تجاوز نہ کرے۔ اس میں وہ سنسنی خیزی، ذاتیات پر حملہ اور مولانا مودودی صاحب کے مقام بلند پر کوئی حملہ نہیں ہے جس سے فضا میں کشیدگی پیدا ہو اس لیے بھی اس کتاب کی اشاعت سے کسی بڑے مفسدے کا خطرہ نہیں۔ یہ اسی طرح کی ایک تنقید ہے جس طرح ملک غلام علی صاحب نے مدیر ''البلاغ'' پر باوجود فکری ہم آہنگی اور سیاسی ہم نوائی کے کی ہے۔ ملک صاحب کی تنقید کو دیکھ کر اگر جماعت کے کسی فرد کے دل میں اس بات کا احساس پیدا نہیں ہوا کہ یہ بے وقت کی راگنی ان حالات میں کیوں چھیڑ دی گئی ہے تو اب جماعت کے کسی فرد کو بھی اس کتاب کی اشاعت پر چیں بہ جبیں ہونے کا اصولی طور پر حق نہیں ہے۔

اس سلسلے میں یہ پہلو بھی قابل غور ہے کہ موجودہ نظریاتی جنگ میں اکثر مذہبی جماعتیں جماعت اسلامی اور مولانا مودودی صاحب سے تعاون کر رہی ہیں، بنا بریں صورت حال یہ ہو گئی ہے کہ ہر اسلامی ذہن رکھنے والے کو جماعت اسلامی اور مودودی صاحب کی طرف منسوب کر دیا جاتا ہے۔ گویا اسلام اور مودودی مترادف

الفاظ بن گئے ہیں، یہ چیز اگرچہ مودودی صاحب کے لیے افتخار وابتہاج کا باعث ہے لیکن اس کا ایک ضروری تقاضا یہ بھی ہے کہ اس موقع پر مولانا کے غلط افکار کی تصحیح اور علمی وضاحت کی جائے تاکہ مولانا کے ساتھ تعاون کرنے والے دوسری جماعتوں کے افراد اس غلط اور بے جا عقیدت کے شکار نہ ہوں جس میں بدقسمتی سے جماعت اسلامی کے عوام وخواص بری طرح مبتلا ہو چکے ہیں جو اب کسی طرح یہ مان کر نہیں دیتے کہ مولانا مودودی صاحب سے کبھی فکر ونظر کی کوئی چوک بھی ہوئی ہے۔

......(۴)......

''خلافت وملوکیت'' کی حمایت میں ایک بات یہ کہی جاتی ہے کہ دوسرے علماء نے بھی ان افکار وخیالات کا اظہار کیا ہے جس کا اظہار اس کتاب میں کیا گیا ہے لیکن اوّلاً ایک کی غلطی دوسرے کی غلطی کے جواز کے لیے سند نہیں۔ ثانیاً مولانا کے اندازِ بیان اور دوسرے علماء کے بیان میں بھی بہت فرق ہے۔ دوسرے علماء کے ہاں ایسی چیزیں کہیں کہیں ضمناً اور بالکل غیر نمایاں آئی ہیں جب کہ مولانا کے ہاں یہ بالکل نمایاں اور ایک فلسفے کی شکل میں ہے۔ ثالثاً علماء کی تنقیدیں عام طور پر عربی میں ہیں اور مختلف قسم کے سیاق میں بکھری ہوئی ہیں جن سے اردو داں طبقہ عموماً ناآشنا ہے، جس کی وجہ سے ان کی مضرت صفر کے برابر ہے لیکن مولانا مودودی صاحب کا کارنامہ یہ ہے کہ اس سارے مواد کو نہ صرف چھانٹ کر حسن ترتیب، خوش سلیقگی اور زبان وبیان کی خوبی کے ساتھ مربوط شکل میں متوسط درجے کے لوگوں کے سامنے رکھ دیا گیا ہے بلکہ ان اضطرابات کا صور اس گھن گرج اور بلند آہنگی کے ساتھ پھونکا ہے کہ جس سے کم علم اور محدود مطالعہ کے حامل لوگ متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔ ان وجوہات سے مولانا کے اعتراضات کو وہ حیثیت نہیں دی جا سکتی جو دیگر علمائے اہل سنت کی کتابوں میں ہے بلکہ کیفیت یہاں یہ ہوگئی ہے جس کو ایک شاعر نے بڑی خوبی سے ادا کیا ہے:

اب تک نہ خبر تھی مجھے اجڑے ہوئے گھر کی
تم آئے تو گھر بے سروساماں نظر آیا

حقیقت یہ ہے کہ مولانا کی اس کتاب نے صحابیت کے قصر رفیع میں جو نقب زنی کی ہے اس پر بڑی سے بڑی وکالت صفائی بھی پردہ نہیں ڈال سکتی۔ بالخصوص حضرت عثمان وحضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کا جو کردار اس کتاب میں پیش کیا گیا ہے اس پر وہ بجا طور پر مولانا سے خطاب کر کے کہہ سکتے ہیں:

تم سلامت رہو کس شوق سے اٹھی ہماری لاش
تم نہ آتے تو یہ رونق نہ یہ ساماں ہوتا

......(۵)......

آخر میں راقم مخدومی المحترم حضرت مولانا محمد عطاء اللہ صاحب حنیف دامت برکاتہم کا انتہائی شکر گزار ہوں جن کا تعاون اور رہنمائی مجھے از اول تا آخر حاصل رہی۔ ان کا یہ احسان کچھ کم نہیں کہ انھوں نے نہ صرف اپنے کتب خانے سے استفادہ کی اجازت دی بلکہ اتنے طویل عرصہ تک متعلقہ تمام مواد مجھے اپنے پاس رکھنے کی اجازت مرحمت فرمائی اور بوقت ضرورت رہنمائی بھی کرتے رہے اور آخر میں پورے مسودے پر نظر ثانی فرمائی اور پیش لفظ لکھ کر عطا فرمایا۔ واقعہ یہ ہے کہ ان کے تعاون، رہنمائی اور حوصلہ افزائی کے بغیر یہ کام پایۂ تکمیل تک نہیں پہنچ سکتا تھا۔ ان کے لیے راقم کا ہر موئے تن بدن پہ زبانِ سپاس ہے۔

حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری دامت فیوضہم ⓐ کا بھی راقم بہت ممنون ہے جنھوں نے اپنے گراں قدر مضمون کو بصورت مقدمہ کتاب میں شامل کرنے کی اجازت عنایت فرمائی۔

احباب نے ملک غلام علی صاحب کے مضمون پر بھی کچھ لکھنے کا تقاضا کیا ہے لیکن اول تو کتاب کی ضخامت پہلے ہی بہت بڑھ گئی ہے۔ دوسرے اس وقت تک بیشتر حصہ کتابت ہو چکا تھا۔ بمشکل چند مقامات پر ہی نوٹ دیے جا سکے ہیں۔ تیسرے ملک صاحب کی حیثیت مولانا مودودی صاحب کے ''وکیل صفائی'' کی ہے اور اس کے متعلق خود مولانا صاحب کا فیصلہ یہ ہے کہ ''وکیل صفائی'' کے فرمودات قابل اعتبار نہیں۔

خیال رہے کہ کتاب میں ہر مقام پر راقم نے جمع متکلم کا صیغہ استعمال کیا ہے۔ یہ گویا اس طبقے کی نمائندگی ہے جو ''خلافت وملوکیت'' سے دیانت دارانہ اختلاف رکھتا ہے۔ بالکل آخر میں احباب سے بھی یہ گزارش بے جا نہ ہوگی کہ اگر وہ اس کتاب کو ''خلافت وملوکیت'' کے جواب میں مفید اور اس کے پھیلائے ہوئے زہر کا تریاق سمجھیں تو ان کا فرض ہے کہ وہ اس کتاب کو زیادہ سے زیادہ پھیلانے کی کوشش کریں تاکہ غلط فہمیاں دور ہوں اور صحیح نقطۂ نظر سے لوگ آشنا ہوں۔

اس کتاب کے کسی لفظ سے اگر مولانا مودودی صاحب کے عقیدت مندوں کے جذبات عقیدت مجروح ہوں تو راقم ان سے معافی خواہ ہے۔ تنقید بہر حال تنقید ہے وہ مدحت نگاری نہیں۔ مقصد میرا بہر حال مولانا کی تنقیص واہانت نہیں۔ واقعہ صرف اتنا ہے کہ بلندی کو پستی کی طرف، روشنی کو اندھیرے کی طرف اور ہدایت کو کج فکری کی طرف ترقیٔ معکوس کرتے دیکھ کر دلی دکھ اور صدمہ ہوتا ہے۔ یہ کتاب اسی دکھ اور صدمہ کا ایک اظہار ہے، اللہ تعالیٰ ہم سب کو علم وعمل میں اخلاص سے نوازے۔

صلاح الدین یوسف، مصطفےٰ آباد، لاہور

رجب ۱۳۹۰ھ، بمطابق ستمبر ۱۹۷۰ء

---

ⓐ افسوس ہے کہ اب مولانا بنوری بھی مرحوم ہو گئے۔ مؤلف

## اخبارات اور رسائل کے تبصرے

# ماہنامہ ''البلاغ'' کراچی

### زیر سرپرستی مولانا مفتی محمد شفیع صاحب

### تبصرہ: مولانا محمد تقی عثمانی

''مولانا مودودی صاحب کی کتاب ''خلافت وملوکیت'' کی تردید میں اب تک بہت لکھا جا چکا ہے، یہ کتاب بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے، لیکن اپنی پیش رو تحریروں سے مندرجہ ذیل امور میں خاص امتیاز رکھتی ہے:

(۱)...... اس کتاب میں ''خلافت وملوکیت'' پر ہر پہلو سے تنقید کی گئی ہے۔ یہ پوری کتاب پر تنقید ہے اس کے کسی ایک جزء پر نہیں۔

(۲)...... اس میں صرف مولانا مودودی صاحب کے بیان کردہ واقعات ہی پر تبصرہ نہیں کیا گیا بلکہ ان کے نظریہ خلافت وملوکیت سے بھی اختلاف کیا گیا ہے اور اس سلسلے میں ان سوالات کا بھی جواب دیا گیا ہے جو مولانا مودودی صاحب نے اپنے ناقدین سے کیے ہیں اور اس طرح قرون اولیٰ کے تغیر حالات کی ایک متبادل تشریح بھی پیش کی گئی ہے۔

(۳)...... ''خلافت وملوکیت'' کے دوسرے عام ناقدین کے برخلاف اس کا اندازِ بیان بحیثیت مجموعی سنجیدہ، باوقار اور عالمانہ ہے۔

جہاں تک ان اعتراضات کا تعلق ہے جو مولانا مودودی صاحب نے حضرت عثمان اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما وغیرہ پر کیے ہیں، اس کے لحاظ سے یہ کتاب بحیثیت مجموعی نہایت قابل قدر اور اطمینان بخش ہے، فاضل مؤلف نے جن مستحکم دلائل، ناقابل تردید شواہد، دل نشین طرز استدلال اور شگفتہ اندازِ بیان کے ساتھ ان حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کا دفاع کیا ہے۔ اس پر وہ قابل مبارکباد ہیں۔ خاص طور سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر عائد کیے ہوئے اعتراضات کو فاضل مؤلف نے جس خوبی کے ساتھ دور کیا ہے۔ اس کے بعد کسی انصاف پسند انسان کو اس معاملے میں کوئی شبہ نہیں رہنا چاہیے۔ اسی طرح جنگ جمل اور جنگ صفین کے واقعات کی جو مدلل تشریح وتوضیح اس کتاب میں کی گئی ہے، اس سے حضرت عائشہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کا موقف پوری قوت استدلال کے ساتھ ابھر کر سامنے آ جاتا ہے اور اس پروپیگنڈے کی قلعی اچھی طرح کھل جاتی ہے کہ ان حضرات کا موقف بے بنیاد (معاذ اللہ) یا ذاتی اغراض پر مبنی تھا۔

مولانا مودودی صاحب نے اپنے ناقدین کا جواب دیتے ہوئے ''خلافت وملوکیت'' کے ضمیمہ میں جو

اصولی بحثیں اٹھائی ہیں۔ ان پر بھی فاضل مؤلف کا تبصرہ عموماً سیر حاصل اور تسلی بخش ہے۔ خاص طور پر تاریخی کتابوں کی علمی قدر و قیمت پر جو بحث انھوں نے کی ہے وہ بڑی جان دار، بصیرت افروز اور سلامت فکر کی حامل ہے اور تاریخ اسلام کے طلبہ کے لیے بہترین مشعل راہ۔

مذکورہ بالا مباحث پر گفتگو کرنے کے لیے مولانا صلاح الدین یوسف صاحب نے تحقیق و تفتیش کا حق ادا کیا ہے اور محنت و عرق ریزی کے بعد ان موضوعات پر قیمتی مواد جمع کر دیا ہے۔

البتہ کتاب میں تین باتیں ہمیں خاص طور پر کھٹکتی ہیں:

(۱)..... حضرت عثمان، حضرت عائشہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم کا دفاع کرتے ہوئے کئی جگہ مؤلف نے اس بات کا اظہار تو کیا ہے کہ وہ جمہور اہلِ سنت کے مسلک کے مطابق حضرت علی رضی اللہ عنہ کو مخلص اور مجتہد سمجھتے ہیں، نیز علمائے اہلِ سنت کے وہ ارشادات بھی بلا تنقید نقل فرمائے ہیں جن میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو مجتہدِ مصیب قرار دیا گیا ہے، اس سے صاف واضح ہے کہ مصنف کا عقیدہ اس معاملے میں جمہور اہلِ سنت ہی کے مطابق ہے، لیکن واقعات کو جس انداز سے بیان کیا گیا ہے اور مولانا مودودی کے مختلف اعتراضات کا متعدد مقامات پر جس انداز میں الزامی جواب دیا گیا ہے، اُس کو پڑھنے کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ کے موقف کے بارے میں کوئی اچھا تاثر قائم نہیں ہوتا، بلکہ قاری کا ذہن یہ سمجھنے پر مجبور ہو جاتا ہے کہ اہلِ سنت نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے موقف کو برحق قرار دینے میں حقیقت پسندی سے زیادہ جذباتی عقیدت سے کام لیا ہے، ہمارے نزدیک یہ ایک غلط تاثر ہے، اگرچہ مصنف کی طرف سے یہ تاویل کی جا سکتی ہے کہ کتاب کا اصل موضوع چونکہ حضرت عائشہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے موقف کو واضح کرنا ہے، اس لیے اس میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دلائل سامنے نہیں آسکے، لیکن موضوع کی نزاکت کا تقاضا یہ ہے کہ جب اس پر کوئی مفصل گفتگو ہو تو قارئین کو ہر ممکن غلط فہمی سے بچایا جائے، اس لیے ہمارا مشورہ یہ ہے کہ فاضل مصنف آئندہ ایڈیشن میں کتاب کے ان حصوں پر نظر ثانی کر کے ان میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کا موقف بھی واضح فرمائیں، اس کے بعد یہ کتاب اہلِ سنت کے مسلک کی بہترین نمائندہ دستاویز ہوگی۔

(۲)..... معاہدۂ تحکیم کے سلسلے میں مصنف نے واقدی کی اس مشہور روایت پر تبصرہ کیا ہے جس میں (معاذ اللہ) حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی ''صریح دھاندلی'' کا ذکر ہے، اس روایت پر ان کا تبصرہ روایت و درایت ہر اعتبار سے جامع اور مدلل ہے، اور اس روایت کو ردّ کرنے کی جو وجوہ پیش کی گئی ہیں وہ بلاشبہ ناقابلِ انکار ہیں، لیکن پھر تحکیم کے وقت واقعتاً کیا ہوا تھا؟ اور اگر اس معاملے کو اکابر صحابہ رضی اللہ عنہم کے سپرد کر دیا گیا تھا

تو پھر ان اکابر صحابہ رضی اللہ عنہم کا اجماع کیوں نہیں ہوا؟ ہوا تو اس کے نتائج کیا نکلے؟ ان سوالات کا کوئی اطمینان بخش جواب کتاب میں نہیں ہے، اس پہلو پر بھی مزید تحقیق کی ضرورت ہے۔

(۳)......مولانا صلاح الدین یوسف نے کتاب کے ابتدائی ابواب میں اسلام کے نظامِ حکومت کے بعض پہلوؤں پر بھی بحث کی ہے، ہمیں ان کے اس نقطہ نظر سے اتفاق ہے کہ اسلام کے نظامِ حکومت کو گھڑ مڑھ کر رائج الوقت جمہوریت کے مطابق بنانے کی کوشش کرنا غلط بھی ہے اور بہت سے فتنوں کا سرچشمہ بھی، انھوں نے ''مسائل کی اہمیت'' کے عنوان سے یہ بات بھی بڑے کانٹے کی کہی ہے کہ اسلامی مسائل کی تحقیق کے لیے اہمیت کا معیار عصری رُجحان کے بجائے خود قرآن وحدیث اور تعاملِ اُمت ہونا چاہیے، لیکن اس کے بعد فاضل مؤلف کی بحث ہماری ناقص رائے میں بڑی حد تک تشنہ اور مجمل ہے، وہ بگاڑ کا اصل سبب اُس اخلاقی تغیر کو قرار دیتے ہیں جو معاشرے میں تدریجی طور پر نفوذ کر جاتا ہے، ان کے نزدیک ملوکیت میں بذاتہ کوئی خرابی نہیں، خرابی بادشاہوں کے ناجائز طرزِ عمل سے پیدا ہوتی ہے، جس کا سبب اخلاقی زوال ہے، یہاں آ کر یہ واضح نہیں ہو پاتا کہ موصوف کے نزدیک خلافت اور ملوکیت میں واضح فرق کیا ہے؟ اگر یہ دونوں طریقے حقیقت اور رُوح کے اعتبار سے ایک ہی ہیں تو پھر ان کے لیے الگ الگ دو نام کیوں وضع کیے گئے؟ اور اگر دونوں طریقوں میں کوئی فرق ہے تو وہ کیا ہے؟ اور دونوں طریقے اسلام میں یکساں طور پر جائز ہیں یا ان میں سے کوئی راجح یا مرجوح بھی ہے؟ نیز جب یہ بحث مصنف نے چھیڑی تھی تو یہ بھی واضح کرنا ضروری تھا کہ اسلامی نظامِ حکومت کو عصرِ حاضر میں عملاً کیونکر نافذ کیا جا سکے گا؟

ان مباحث کو پڑھنے کے بعد مصنف کا موقف کم از کم تبصرہ نگار پر واضح نہیں ہو سکا، اس لیے اس کی تائید یا تردید اس کے لیے ممکن نہیں، ہماری رائے میں کتاب کا یہ حصہ نظرِ ثانی اور تشریح وتفصیل کا محتاج ہے، اور اس میں زیادہ اعتدالِ فکر کی ضرورت ہے۔

اگر فاضل مؤلف ان باتوں پر نظرِ ثانی فرمالیں تو کوئی شک نہیں کہ یہ کتاب موضوع کی دوسری تمام کتابوں سے زیادہ جامع، مفصل اور تسلی بخش ہے، ہم اس پیش کش پر مصنف کو ہدیہ تبریک پیش کرتے ہیں۔ امید ہے کہ دوسرے علمی حلقوں میں بھی اس کتاب کو سراہا جائے گا۔

کتاب کے شروع میں حضرت مولانا محمد یوسف بنوری صاحب مدظلہم العالی کا ایک مقالہ ''عدالت صحابہ'' کے موضوع پر بطور مقدمہ شامل ہے، جو نہایت بصیرت افروز، عالمانہ اور اصولی مباحث پر مشتمل ہے۔''

(ماہنامہ البلاغ، کراچی، مئی ۱۹۷۱ء)

# دارالمصنّفین اعظم گڑھ کا ترجمان

## ماہنامہ ''معارف'' اعظم گڑھ (ہند)

### تبصرہ: مولانا ضیاء الدین اصلاحی

''خلافت وملوکیت'' مولانا سید ابوالاعلی مودودی رحمہ اللہ بانی جماعت اسلامی کی مشہور متنازعہ کتاب ہے اس کے جواب میں متعدد کتابیں لکھی گئی ہیں۔ یہ کتاب بھی اسی سلسلے کی کڑی ہے۔ یہ پانچ ابواب پر مشتمل ہے۔ اس کے شروع میں اسلامی معاشرہ کے زوال کے اسباب کا تجزیہ کر کے اس غلطی کی نشاندہی کی ہے جو مولانا مودودی اور بعض دوسرے اشخاص نے خلفائے راشدین اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم کے عہد کے جائزہ میں کی ہے۔

مصنف نے ''خلافت وملوکیت'' کے مآخذ سے استفادہ کرنے میں مولانا مودودی کی بے احتیاطی دکھائی ہے، اور اسلام کے نظریہ سیاست اور نظام حکمرانی پر بحث کے ضمن میں لکھا ہے کہ خلافت وملوکیت فی نفسہٖ بھلی یا بری نہیں ہیں، بلکہ ان کی خوبی اور خرابی میں اصلی دخل خود خلیفہ یا بادشاہ کی سیرت، کردار اور عمل کا ہوتا ہے، اسی لیے ان کے نزدیک حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے بعد کے دور کا نظام حکومت بھی اسلامی ہی تھا، وہ مولانا مودودی کی یہ رائے تسلیم نہیں کرتے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ جیسے جلیل القدر صحابی کے زمانہ میں جب کہ متعدد ممتاز صحابہ رضی اللہ عنہم بھی موجود تھے، اسلامی حکومت کی تمام خصوصیات ختم ہوگئی تھیں، اور اس نے خالص دنیوی حکومت کا ڈھانچہ اختیار کر لیا تھا۔ اسی سلسلے میں عدالت صحابہ رضی اللہ عنہم کے متعلق مولانا کی رائے پر تبصرہ بھی کیا ہے۔ وہ مولانا کی ان تاریخی کتابوں کو تمام تر صحیح باور کر لینے پر سخت حیرت ظاہر کرتے ہیں جن کی روایتوں کی نہ چھان بین کی گئی ہے اور نہ ان کے بارے میں یہی کہا جا سکتا ہے کہ وہ وضاعین اور اہل تشیع کی روایتوں سے یکسر پاک ہیں، اس ضمن میں ابن سعد، ابن جریر، ابن عبدالبر، ابن اثیر اور ابن کثیر کی کتابوں اور تاریخوں کی اصل حقیقت ونوعیت بھی واضح کی ہے، وہ مولانا کی اس رائے پر بھی سخت بے اطمینانی ظاہر کرتے ہیں کہ تاریخی روایتوں کو جانچنے کے وہ طریقے صحیح نہیں ہیں جو احادیث کے لیے اختیار کیے گئے ہیں، کیونکہ اس سے تاریخ اسلام خصوصاً قرن اول کا ۱۰/۹ حصہ غیر معتبر قرار پائے گا۔ اس کی تردید کے لیے مصنف نے حافظ ابن کثیر اور دوسرے علمائے اسلام کی کتابوں سے مثالیں نقل کر کے دکھایا ہے کہ ان حضرات نے بھی تاریخی روایات کے ردوقبول میں محدثین کے اصول نقد وجرح کو سامنے رکھا ہے۔

ایک باب میں خلفائے راشدین کے انتخاب کی نوعیت بیان کر کے ثابت کیا ہے کہ اس وقت ولی عہدی اور نامزدگی کو معیوب نہیں سمجھا جاتا تھا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے فرزند حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی نامزدگی کی

تجویز کو غلط نہیں کہا تھا، وہ مولانا مودودی کی یہ رائے درست نہیں مانتے کہ خلفائے راشدین کے نزدیک خلیفہ کو عام مسلمانوں کے باہمی مشورے اور ان کی آزادانہ رائے سے ہی منتخب کیا جانا چاہیے کیونکہ یہ طریقہ کسی خلیفہ کے انتخاب میں اختیار نہیں کیا گیا تھا۔

مولانا نے خلافت کی جو چھ خصوصیات بتائی ہیں مصنف نے ان کو ذکر کر کے بتایا ہے کہ وہ سب کم وبیش حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بھی پائی جاتی تھیں، چوتھے باب میں پہلے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر ان کے جن اقدامات کی وجہ سے اعتراضات کیے جاتے ہیں ان کا مدلل جواب دیا ہے پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت کے متعلق مولانا کے بیانات کا تضاد دکھایا ہے، اور آخر میں جمل اور صفین کی جنگوں اور معاہدۂ تحکیم وغیرہ کی انھوں نے جس انداز سے تصویر کشی کی ہے۔ اس پر نقد کر کے اس کی خامیاں واضح کی ہیں۔

آخری باب میں ملوکیت کو اسلامی معاشرے کے بگاڑ کا سبب قرار دینے کی تردید کی ہے اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا جواب دیا ہے۔

مولانا مودودی نے متعدد صحابہ رضی اللہ عنہم خصوصاً حضرت عثمان وحضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کے بارے میں جو ناروا لب ولہجہ اختیار کیا ہے، مصنف نے اس پر جا بجا ناگواری ظاہر کی ہے، ان کو مولانا سے ایک خاص شکایت یہ ہے کہ ایک طرف تو وہ حضرت عثمان وحضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کے بارے میں متداول تاریخوں کی ہر رطب ویابس روایت کو صحیح قرار دینے پر اصرار کرتے ہیں، اور ایسے موقع پر صحابہ رضی اللہ عنہم کی عظمت وعدالت کی بھی پروا نہیں کرتے لیکن دوسری طرف حضرت علی رضی اللہ عنہ کے متعلق اسی قسم کی روایتوں کی چھان بین کی تلقین کرتے ہیں اور انھیں صحابہ رضی اللہ عنہم کی عظمت وعدالت کا سہارا لے کر مسترد بھی فرما دیتے ہیں۔

اس کتاب کے بعض مندرجات پر قیل وقال کی گنجائش ضرور ہے، کہیں کہیں بے جا تاویل اور خوردہ گیری سے بھی کام لیا ہے، بعض مباحث میں تکرار اور غیر ضروری طوالت بھی ہے، تاہم مولانا مودودی نے حضرت عثمان وحضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کی شخصیت کو مجروح کرنے والی تاریخی روایتوں کو جس انداز سے نمایاں کیا ہے، اس کتاب سے اس کی تردید ہو جاتی ہے۔ (معارف، مئی ۱۹۸۱ء)

## ماہنامہ "بینات" کراچی

زیر سرپرستی: حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری

تبصرہ: از مولانا محمد اسحاق صاحب صدیقی (سندیلوی)

"مولانا صلاح الدین یوسف صاحب خوش نصیب اور لائق مبارکباد ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے انھیں اس

خدمت عظیم کی توفیق عطا فرمائی ہے اور ان کے قلم سے مودودی صاحب کی رسوائے عالم اور گمراہ کن کتاب ''خلافت وملوکیت'' کا ردّ لکھوایا۔ اس کتاب میں لائق مصنف نے مودودی صاحب کے مغالطوں کی خوب پردہ دری کی ہے اور حضرت عثمان، حضرت معاویہ، حضرت عمرو بن العاص اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر جو مطاعن واعتراضات انھوں نے کیے تھے ان کے اطمینان بخش اور مسکت جوابات دیے ہیں، جنھیں دیکھ کر ایک منصف مزاج کا قلب ان حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کی عظمت ومحبت سے لبریز ہو جاتا ہے اور ان حضرات کے دامن مقدس کو مطاعن سے داغدار کرنے کی سعیٔ زبوں رائیگاں ہو جاتی ہے، جوابات تحقیقی بھی ہیں اور الزامی بھی، لیکن الزامی جوابوں میں حدود سے تجاوز کہیں نہیں نظر پڑا۔ انھوں نے اپنی حجت کا مدار صرف تاریخ پر نہیں رکھا ہے بلکہ جا بجا قرآن وحدیث سے بھی استدلال کیا ہے جس سے کتاب کی علمی حیثیت معلوم ہوتی ہے۔ یہ کتاب ہر سنی کے ہاتھ میں پہنچنی چاہیے۔ خصوصاً جماعت اسلامی سے منسلک حضرات کو اس کا مطالعہ بہت غور سے کرنا چاہیے۔'' (بینات، جون ۱۹۷۱ء)

## ماہنامہ ''تعلیم القرآن'' راولپنڈی

زیر نگرانی: مولانا غلام اللہ خان صاحب

''زیر نظر کتاب مودودی صاحب کی کتاب ''خلافت وملوکیت کا نئے انداز، بہترین اسلوب اور شستہ زبان میں مدلل جواب ہے۔ (''خلافت وملوکیت'' پر تنقید کے سلسلے میں) ابھی تک بعض گوشے تشنۂ تکمیل تھے جو اس کتاب نے کافی حد تک پورے کر دیے ہیں۔ اس کتاب کی نمایاں خصوصیات یہ ہیں:

(۱)...... ''خلافت وملوکیت'' کے آخر میں ملحقہ ضمیمے کا، جن میں طرح طرح کے مغالطے تھے، تحقیقی اور مدلل انداز میں جواب دیا گیا ہے، جوابات دیکھ کر فاضل مؤلف کی فطانت اور حاضر دماغی کا اعتراف بے اختیار کرنا پڑتا ہے۔

(۲)...... ''خلافت وملوکیت'' کے آخر میں مودودی صاحب کے آٹھ سوالوں کے تسلی بخش جوابات دیے گئے ہیں۔

(۳)..... اہل سنت کے مسلک اعتدال کو ہر جگہ ملحوظ رکھا گیا ہے۔ جوابات ناصبیت کی بو سے پاک ہیں۔ ہر طبقہ کے لیے یہ کتاب یکساں مفید ہوگی۔ اللہ تعالیٰ مؤلف صاحب کو اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین''

(تعلیم القرآن، راولپنڈی، مارچ اپریل ۱۹۷۱ء)

## ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور کا ترجمان

## ماہنامہ ''المعارف'' لاہور

''مولانا صلاح الدین یوسف نے یہ کتاب اس نزاعی بحث کے متعلق اہل سنت کے موقف کی تائید میں لکھی ہے۔ اس سلسلے میں مولانا مودودی نے اپنی کتاب میں حضرت عثمان اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کی جو فروگزاشتیں گنائی تھیں، ان کا جواب دیا ہے اور اپنی تائید میں زیادہ محکم روایات پیش کی ہیں۔

کتاب کی خوبی یہ ہے کہ اول سے لے کر آخر تک مصنف نے کہیں علمی سنجیدگی و متانت کو ہاتھ سے جانے نہیں دیا اور توازن کو برابر قائم رکھا ہے۔ اس طرح کی مناظرانہ کتابوں میں اکثر اوقات لہجہ تیز ہو جاتا ہے لیکن یہ کتاب اس عیب سے پاک رہی ہے۔ مصنف کے نتائج سے اختلاف ہوسکتا ہے لیکن ان تک پہنچنے میں موصوف نے جتنی محنت و تحقیق کی ہے اور جس استدلال سے کام لیا ہے وہ ہر لحاظ سے قابل تعریف ہے۔''

(المعارف، فروری ۱۹۷۱ء)

## دارالعلوم حقانیہ کا ترجمان

## ماہنامہ ''الحق'' اکوڑہ خٹک پشاور

''پیش نظر کتاب ایک اہم اور مفید کتاب ہے اور ''خلافت وملوکیت'' پر تنقید کے سلسلے میں جو پہلو اب تک تشنہ رہ گئے تھے۔ ان پر تفصیلی مگر تحقیقی بحث کی گئی ہے۔ کتاب پانچ ابواب اور بیسیوں مباحث پر مشتمل ہے اور ان تمام الزامات اور دسیسہ کاریوں کی قلعی کھول دی گئی ہے جس سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی شان بالخصوص حضرت عثمان و حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کی بلند و بالا قدر و منزلت مجروح ہوسکتی تھی۔ فاضل مصنف نے اتنے طویل مباحث میں بھی سنجیدگی اور متانت کا دامن نہیں چھوڑا۔ امید ہے کہ فاضل مؤلف کی محنت اور اس دینی و علمی کد و کاوش کا علمی حلقوں میں گرمجوشی سے خیر مقدم کیا جائے گا۔'' (الحق مئی، ۱۹۷۱ء)

## ماہنامہ ''میثاق'' لاہور

زیر سرپرستی: مولانا امین احسن اصلاحی

مدیر مسئول: ڈاکٹر اسرار احمد صاحب

تبصرہ: از پروفیسر یوسف سلیم چشتی

''جماعت اسلامی کے امیر کی رسوائے زمانہ تصنیف ''خلافت وملوکیت'' کے جواب میں جس قدر کتابیں

اب تک شائع ہو چکی ہیں، بحیثیت مجموعی یہ زیر تبصرہ کتاب ان سب میں بہترین ہے۔ اللہ تعالیٰ نوجوان مصنف کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین

فاضل مصنف نے ''خلافت وملوکیت'' کے تمام مکائد ومطاعن اور مکر وفریب کا پردہ پوری طرح چاک کر دیا ہے، ہر مغالطے کا تسلی بخش جواب دیا ہے، مودودی صاحب کی پیش کردہ تمام جھوٹی روایتوں کی قلعی کھول دی ہے اور ایسے زبردست الزامی اعتراضات وارد کیے ہیں جن کا جواب مشکل ہی سے دیا جا سکے گا۔

مودودی صاحب کے اس ''شاہکار'' کی ایک خوبی یہ ہے کہ اس میں انھوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان وحضرت معاویہ وعمرو بن العاص رضی اللہ عنہم کے لیے جداگانہ معیار مقرر کیے ہیں۔ ہر روایت کو جس سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی توہین یا تنقیص ہوتی ہے، یہ کہہ کر رد کر دیا ہے کہ اس سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے کردار پر حرف آتا ہے لیکن جن روایتوں سے حضرت عثمان وحضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے کردار پر حرف آتا ہے ان کو بہ صمیم قلب صحیح تسلیم کر لیا ہے، مولانا کے اس طرز عمل کو دیکھ کر اگر کوئی شخص انھیں ''بروز ابن سبا'' قرار دے دے تو شاید خلاف واقعہ نہ ہو۔ مولانا کی اس کتاب کو پڑھ کر ایک خیال دل میں یہ بھی پیدا ہوا کہ واقعی جماعتی عصبیت انسان کو اندھا اور بہرہ کر دیتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جماعت کے کسی رجل صالح نے آج تک حضرت مولانا سے یہ نہیں پوچھا کہ اے وہ کہ تیری روح، روح محمدی میں گم ہو چکی ہے! اس کتاب کو لکھ کر تو نے دین اسلام کی کون سی خدمت انجام دی؟ کتنے مسلمانوں اور غیر مسلموں کے قلوب پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قوت قدسی کا نقش قائم کیا؟ جو پیغمبر ۲۳ سال کی مدت میں بھی چند نفوس سے زیادہ کا تزکیہ نہ کر سکا۔ کیا اس سے عبداللہ بن سبا زیادہ قابل تحسین نہیں جس نے چند سال میں ہزاروں انسانوں کی کایا پلٹ دی؟ کبھی کبھی میرے دل میں یہ خیال آتا ہے کہ ایسا تو نہیں کہ اللہ نے اس کتاب کے ذریعے سے ہمیں ہماری بداعمالیوں کی سزا دی ہے۔''

(ماہنامہ میثاق، لاہور، ستمبر اکتوبر ۱۹۷۱ء)

## ادارہ تحقیقات اسلامی کا آرگن!

## ماہنامہ ''فکر ونظر'' اسلام آباد

''اس کتاب کا مقصد مصنف کے الفاظ میں یہ ہے کہ ''خلافت وملوکیت'' (مصنفہ مولانا مودودی) سے جو جو غلط فہمی پھیل رہی ہے یا پھیل سکتی ہے، اس کا ازالہ کیا جائے۔

یہ کتاب اسلامی تاریخ کے ایک ایسے دور سے متعلق ہے جو خاصا مختلف فیہ ہے اور ایک ایسے مسئلے پر لکھی گئی ہے جس کے بارے میں ایک سے زیادہ رائیں ہو سکتی ہیں۔ بہر حال موضوع زیر بحث کے متعلق کسی سنجیدہ

رائے پر پہنچنے کے لیے مولانا مودودی کی کتاب کے مطالعہ کے ساتھ صلاح الدین یوسف صاحب کی کتاب کا مطالعہ بھی ضروری ہے۔'' (ماہنامہ فکر ونظر، مئی ۱۹۷۲ء)

## ہفت روزہ ''چٹان'' لاہور

### زیر ادارت: آغا شورش کاشمیری

''زیر تبصرہ کتاب مولانا سید ابو الاعلیٰ مودودی کی کتاب ''خلافت وملوکیت'' پر ایک تنقید ہے جو کئی حیثیتوں سے ممتاز ومنفرد ہے۔ اس کے باب اول میں ''چند بنیادی نکات کی وضاحت'' کے عنوان سے اسلام کے نظام اجتماعی میں بگاڑ کی حقیقت اور اس کے اسباب پر ایک نئے زاویہ فکر سے روشنی ڈالی گئی ہے۔

باب دوم میں ''خلافت وملوکیت'' کے اس ضمیمے پر تفصیلی نقد کیا گیا ہے جس پر ابھی تک کسی نے قلم نہیں اٹھایا۔

تیسرے باب میں ''خلافت راشدہ'' کی خصوصیات پر ایک نئے نقطہ نظر سے روشنی ڈالی گئی ہے۔

چوتھے باب کی چھ فصلیں ہیں جن میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کی حقیقت، حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت، جنگ جمل، جنگ صفین اور معاہدۂ تحکیم پر روشنی ڈالی گئی ہے۔

پانچویں باب میں خلافت وملوکیت کا فرق اور نوعیت بیان کی گئی ہے (اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کی حقیقت واضح کی گئی ہے)۔

آخر میں ان سوالات کی وضاحت کی گئی ہے جو مولانا مودودی نے اپنی کتاب کے بالکل آخر میں معترضین وناقدین سے کیے ہیں۔ اس کتاب کی ایک خوبی یہ ہے کہ انداز خالص علمی، متین اور سنجیدہ ہے۔ ذاتیات اور طنز وتعریض سے اجتناب کیا گیا ہے۔'' (چٹان، ۱۸ جنوری ۱۹۷۱ء)

## روزنامہ ''نوائے وقت'' لاہور

''چھ سو صفحات کی یہ ضخیم کتاب مودودی صاحب کی تصنیف ''خلافت وملوکیت'' کے جواب میں لکھی گئی ہے، کتاب پانچ ابواب پر مشتمل ہے، پہلے چار ابواب میں رنگ علمی اور تحقیقی اور اندازِ بیان سلجھا ہوا اور متین ہے۔ آخر باب میں یوں محسوس ہوتا ہے جیسے یہ بات قائم نہیں رہی۔ اس کتاب کے مطالعہ سے وہ تمام غلط فہمیاں دور ہو جاتی ہیں جو مودودی صاحب کی کتاب نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے بارے میں پیدا کی تھیں۔ روایات واسناد کی خوب چھان بین کی گئی ہے اور خلیفہ ثالث حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی عظمت شخصیت کو نکھار کر سامنے لے آیا گیا ہے۔ کتاب بحیثیت مجموعی معیاری ہے، کتاب کے آغاز میں بعض خالص علمی بحثیں ہیں

جن سے اہل علم خاص طور سے مستفید ہو سکتے ہیں۔" (نوائے وقت، ۱۱ اگست ۱۹۷۱ء)

## جمعیت علمائے اسلام ہزاروی گروپ کا آرگن!

## ہفت روزہ "ترجمان اسلام" لاہور

"جناب صلاح الدین یوسف صاحب نے مودودی صاحب کی کتاب کا جواب لکھ کر اہل حدیث کی نمائندگی کا حق ادا کر دیا ہے۔ میں ان تمام حضرات سے جو اس موضوع سے دلچسپی رکھتے ہیں اپیل کرتا ہوں کہ وہ اس کتاب کو ضرور خریدیں اور اپنی معلومات میں اضافہ کریں۔ کتاب ہذا کے مصنف نے اپنے انداز میں مودودی صاحب کی کتاب کا جواب خوب لکھا ہے۔" (ترجمان اسلام، ۲۶ مارچ ۱۹۷۱ء)

## مولانا عبدالرؤف رحمانی رحمہ اللہ کے چند مکتوبات

## بنام حافظ صلاح الدین یوسف

مکرمی جناب مولانا وعلامہ حافظ صلاح الدین یوسف صاحب حفظہ اللہ ورعاہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ! مع الخیر رہ کر طالب الخیر ہوں۔

دیگر ضروری ایں کہ آپ کی بہترین علمی شاہکار تصنیف "خلافت وملوکیت کی تاریخی وشرعی حیثیت" کو مولانا عبدالوہاب صاحب خلجی سے ہمارے طلبہ کی انجمن نے خرید کیا جس پر یہ مثل صادق ہے:

جمادے چند دادم "جاں" خریدم
بحمد اللہ عجب ارزاں خریدم

اس کتاب کو میں نے اوّل سے آخر تک عید الاضحیٰ کی تعطیل کے زمانے میں پورا پڑھ لیا۔ مولانا مودودی صاحب کی مغالطہ انگیزیوں کا پردہ چاک ہو گیا، معلومات سے بھرپور دلائل کے ذریعے سے ان کے سب مغالطات کا تار پود بکھیر دیا تو آپ کی تنقید اور صحیح تحقیق سے ان کی کتاب اس لائق نہیں ہے کہ علمی دنیا کے بازار میں رکھی جائے۔ آپ نے ایسی جاندار وشاندار، روح افزا، ایمان پرور کتاب لکھی ہے اور ایسی صاف و سلیس زبان استعمال کی گئی ہے کہ آپ کی فصاحت و بلاغت اور صاف ستھری عبارت پر دل نثار ہونے کے لیے تیار ہے۔ جس نوک قلم سے آپ نے لکھا ہے اس کو چومنے کا جی چاہتا ہے۔ فللہ درہ۔ ایک شاعر کا شعر عرض کر رہا ہوں:

خطت می بینم و گرد سواد خامہ می گردم
فدائے جنبش آں دست و طرز خامہ می گردم

آپ کی تحقیق انیق سے یہ کتاب روشن دلائل و براہین سے مزین ہوگئی، علمی دنیا میں یہ میزان عدل پر رکھی جائے گی تو صرف یہی کتاب اپنے علمی مواد و براہین حقہ کی وجہ سے اس صدی کی سب کتابوں پر غالبہ پائے گی اور یہ سب میں بھاری اور عظیم تر ثابت ہوگی۔

آج کل علمی دنیا میں ایسی بیش بہا کتابوں پر تبصرہ کرنے والے بھی ناپید ہوتے جاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ غیب سے ایسے محققین کو پیدا فرمائے جو آپ کی اس یادگار تاریخی کتاب کو پڑھیں اور دل کھول کر اس پر حوصلہ مندانہ تبصرہ لکھیں۔ میرے نزدیک یہ کتاب مستطاب اس قابل ہے کہ اس پر عالمی نمائش میں نوابل پرائز عطا کیا جائے۔

میں نے اس کتاب کے ایک ایک صفحہ کو غور سے پڑھا۔ مولانا مودودی کی تلبیسات و غلطات پر حیرت زدہ ہوکر رہ گیا اور آپ کی ہر سطر کو انمول موتی کی طرح گرانقدر عقدہ کشا سمجھتا رہا، آپ نے آخری صفحہ ۶۰۸ پر میری ایک کتاب کا اقتباس دیا ہے جو پہلے ماہنامہ ''تجلی'' دیوبند میں شائع ہوتا رہا آپ کی حوصلہ افزا عبارت سے دل کو بہت خوشی حاصل ہوئی۔ اللہ تعالیٰ آپ کے دل و دماغ کو اور زبان وقلم کو ہمیشہ ایسی بے بہا علمی و تحقیقی خدمتوں کے لیے وقف رکھے اور بے پایاں ونہایت اجر عظیم آپ کو عطا کرے۔ قال تعالیٰ وکان سعیکم مشکورا۔

اور مناسب مشورہ سے مجھے آگاہ فرماتے رہیں۔ میری عمر اس وقت ۸۷ سال کی ہے۔ میں ضعیف و ناتواں ہو چکا ہوں۔ آپ کی عمر ماشاء اللہ ۴۰۔ ۴۵ سال تک ہوگی۔ آپ کے اشہب قلم کی روانی اور اس کی شوکت و رعنائی اس عمر پر غماز ہیں۔'' (۲۷ جولائی، ۱۹۹۲ء)

**دوسرا مکتوب:**

مکرمی ومحترمی جناب حافظ صلاح الدین یوسف صاحب حفظہ اللہ وتولاہ

مزاج گرامی.................. السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

عرصۂ دراز گزر گیا میرے خط کا جواب موصول نہیں ہوا، آپ کے قیمتی اوقات میں سے اگر دس منٹ کا وقت میرے خط کے جواب میں صرف ہو جائے تو زیادہ حرج کی بات نہیں ہے۔ میری تسلی اور دلداری ہو جائے گی اور میرا دل خوش اور مطمئن ہو جائے گا۔ ''سئل رسول اللہ ﷺ أی الأعمال أفضل قال ادخالك السرار فی قلب مؤمن۔ کما قال الشاعر:

دل بدست آور کہ حج اکبر است
از ہزاراں کعبہ یک دل بہتر است

آج میں آپ کے پاس آپ کے تفسیری حاشیہ سے حاصل کردہ فوائد لکھوا کر بھیج رہا ہوں۔ میں نے آپ کا تفسیری حاشیہ مکمل پڑھا۔ یہ تفسیری حاشیہ بہت سے فوائد اور مطالب کا حامل ہے۔ اس سے میری معلومات میں اضافہ ہوا۔

اس کی ایک نقل میرے پاس ہے دوسری کاپی صاف کرا کے آپ کے پاس بھیج رہا ہوں کہ اتنے میں مولوی عبد اللہ مدنی جھنڈا نگری ﷾ آگئے۔ انھوں نے کہا یہ کیا ہے؟ میں نے کہا یہ مولانا صلاح الدین یوسف ﷾ کے تفسیری حاشیہ کے افادات ہیں جس سے میں مستفید ہوا۔ مدنی صاحب نے کہا کہ اس پر آپ بھی کوئی نوٹ لگائیں جس طرح شیخ ابن باز نے حافظ ابن حجر کی ''فتح الباری'' پر نوٹ لگایا ہے تو میں نے کہا یہ میرا مقام نہیں ہے۔ ان کی تفسیر وتشریح اتنی واضح ہے کہ مزید کچھ لکھنے کی گنجائش نہیں کیونکہ یہ بہت واضح اور بلیغ ہے اور اس شعر کے مصداق ہے:

سمجھ میں صاف آجائے فصاحت اس کو کہتے ہیں
اثر ہو سننے والوں پر بلاغت اس کو کہتے ہیں

آپ نے یہ نفیس ولطیف تفسیر لکھ کر ہم سب کے لیے ایک قیمتی ذخیرہ ''الباقیات الصالحات'' کے طور پر چھوڑا ہے اللہ تعالیٰ اس کی وجہ سے آپ کو اپنے ''عباد اللہ الصالحین'' میں شامل کرے اور اخیار وابرار کے ساتھ آپ کو نعمائے جنت سے سرفراز کرے۔ آمین یارب العالمین!

(۲) آپ نے ''خلافت وملوکیت'' کا معقول ترین جواب لکھ کر ایک علمی معجزے کے طور پر ہمیں یہ قیمتی تحفہ دیا ہے جس پر ہر زبان سے احسنت وبارک اللہ لک کی صدا نکلتی ہے، اگر خراسان کا ''امیر طاہر'' ہوتا تو جس طرح علامہ ابوعبید قاسم بن سلام کے لیے ان کی اچھی کتاب پر ان کے لیے گرانقدر وظیفہ مقرر کر دیا تھا آپ کا بھی وظیفہ دس بارہ ہزار ماہنامہ ہوتا یا جس طرح شاہجہاں نے مولانا عبد الحکیم صاحب سیالکوٹی کو تولا کر ان کا ہم وزن سونا انھیں عطیہ کے طور پر دے دیا تھا ''مآثر الکرام'' علامہ عبد الحئی بلگرامی نے یہ واقعہ لکھا ہے آپ بھی زر وجواہر میں تولے جانے کے قابل ہیں، افسوس یہ ہے کہ یہاں بیت المال نہیں ہے اور نہ کوئی بادشاہ ہے، لیکن آپ کی قدر ومنزلت کسی ''قاسم بن سلام'' اور ''عبد الحکیم سیالکوٹی'' سے کم نہیں ہے۔

(۳) فقہی سیمینار جو ''امام ابوحنیفہ'' پر ہوا تھا اس میں آپ کو مقالہ پڑھنے کا موقع ملا تھا۔ کتنا شاندار اور بہترین مقالہ آپ نے لکھا تھا، کس طرح اس کی خوبی بیان کروں، حضرت ''شاہ ولی اللہ محدث دہلوی ؒ'' کا

حوالہ دے کر کس طرح مقالہ کو سنوارا تھا کہ فقہی سیمینار والوں کے لیے بھی قابل قبول تھا، ہم جیسے لوگ آپ کے اس اعزاز پر بے حد خوش بھی تھے اور اس مقالہ کے پیش کرنے پر آپ کے دل سے دعائیں بھی نکلیں۔

ایں کار از تو آید و مرداں چنیں کنند۔ وکان سعیکم مشکورا۔

والسلام

ناچیز دعا گو خادم

عبد الرؤف رحمانی

تیسرا مکتوب:

مکرمی جناب مولانا صلاح الدین یوسف صاحب حفظہ اللہ ورعاہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ..... مزاج گرامی!

میں ایک عرصہ سے آپ سے ملنے کا شوق رکھتا ہوں اور خط وکتابت کے ذریعے سے آپ کے جواب کا مشتاق رہتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو ہمیشہ دینی و دنیاوی نشاطات سے مسرور و مطمئن رکھے۔ آپ ان بڑے لوگوں میں داخل ہیں جن کے متعلق کہا گیا ہے۔

مکتب عشق کا دستور نرالا دیکھا
اس کو چھٹی نہ ملی جس نے سبق یاد کیا

آپ جیسے افاضل روزگار دنیا کے سرمایۂ علمی میں ایک بے بہا متاع ہیں اور علمی خزینے کے آپ شہنشاہ ہیں، آپ کی تصنیفات وگرانقدر مضامین دیکھ کر ہی طبیعت مسرور ہو جاتی ہے اور دل سے آپ کے علم وکمال اور فضل وجلال کے لیے دعا نکلتی ہے اور میری زبان یہ کہتی ہے:

تم سلامت رہو ہزار برس
ہر برس کے ہوں دن پچاس ہزار

والسلام

آپ کو ہمیشہ یاد رکھنے والا ناچیز دعا گو خادم

طالب دعا

عبد الرؤف رحمانی

(۱۵ جولائی ۱۹۹۹ء)



علمائے کرام کی نظر میں

## مولانا ابوالحسن علی ندوی (ہند)

''آپ کی مرسلہ کتاب مجھے پہنچ گئی، مختلف مقامات سے پڑھوا کر سنی، سنجیدہ اور عالمانہ ہے، طرزِ تحریر شگفتہ ہے۔ شکریہ قبول فرمائیے۔''

مخلص ابوالحسن علی

(مکتوبِ گرامی، مرسلہ ۲۷ جون ۱۹۷۱ء)

(نوٹ) مولانائے محترم کا یہ مکتوب اُس زمانے کا ہے جب موصوف کو آشوبِ چشم کا عارضہ لاحق تھا اور مطالعہ فرمانے سے معذور تھے۔

## جسٹس مولانا محمد تقی عثمانی

### ایڈیٹر ماہنامہ البلاغ کراچی

تبصرے سے قبل مولانا محمد تقی عثمانی صاحب نے کتاب کا ایک مبحث ملاحظہ فرما کر ذیل کا مکتوب راقم کے نام ارسال فرمایا تھا۔ (ص۔ ی)

''آپ کی ارسال کردہ مؤقر کتاب ''خلاف وملوکیت، تاریخی وشرعی حیثیت'' موصول ہوگئی، دیکھ کر بے حد مسرت ہوئی، یہ اللہ تعالیٰ نے آپ سے بڑا کام لیا ہے۔ ابھی پوری کتاب تو نہیں پڑھ سکا، جنگ صفین کی بحث دیکھی تھی، اُسے پڑھتا رہا اور آپ کے لیے دل سے دُعائیں نکلتی رہیں۔ بارك الله فيكم وجزاكم خيرا.

والسلام

نیازکیش محمد تقی عثمانی

۱رفروری ۱۹۷۱ء

## مولانا محمد منظور نعمانی مدیر ''الفرقان'' لکھنؤ کا مکتوبِ گرامی

۲۱ محرم الحرام ۱۴۰۴ھ

باسمہ تعالیٰ

محترم ومکرمی! احسن الله اليكم والينا، اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ!

گرامی نامہ موصول ہوا جس سے یہ معلوم کر کے دلی مسرت ہوئی کہ آپ کی تالیف ''خلافت وملوکیت،

تاریخی و شرعی حیثیت'' کا دوسرا ایڈیشن عنقریب شائع ہونے والا ہے۔

میں اپنا یہ ذاتی واقعہ آپ کے علم میں لانا مناسب سمجھتا ہوں کہ طویل مدت سے میرا یہ حال ہے کہ اپنی ضرورت ہی سے مطالعہ کرنا چاہتا ہوں۔ اسی وجہ سے ایسا ہوا کہ مولانا مودودی مرحوم کی کتاب ''خلافت و ملوکیت'' کی اشاعت کے بہت مدت بعد تک میں اس کا مطالعہ نہیں کر سکا۔ پھر آپ سے ۴، ۵ سال پہلے جب میں نے اُن کے بارے میں کچھ لکھنا ضروری سمجھا اور لکھا (1) تو اس وقت اُن کی اِس کتاب کا بھی مطالعہ کیا، اس میں حضرت عثمان ذوالنورین، حضرت معاویہ اور بعض دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں جو کچھ اور جس انداز میں لکھا گیا تھا، اُسے پڑھ کر بڑی قلبی اذیت ہوئی اور ان صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دفاع پر کچھ کہنے کا دل میں شدید تقاضا پیدا ہوا۔ الفرقان میں اس کا ذکر بھی کر دیا۔ پھر اس کو لکھنا شروع بھی کر دیا گیا۔

اسی زمانے میں آپ کی کتاب کا مطالعہ کیا تو محسوس ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی خاص توفیق سے ان صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے واجب دفاع کا مبارک کام آپ سے بہت اچھے اور محققانہ طریقہ سے لے لیا ہے اور اب اس کے بعد اس سلسلے میں کسی نئی تحقیقی کاوش کی ضرورت باقی نہیں رہی۔ آپ کی کتاب کے ساتھ ہی مولانا محمد تقی عثمانی صاحب کی کتاب بھی پڑھی اس کے مطالعہ سے بھی یہی تاثر اور احساس پیدا ہوا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ دل پر اس سلسلہ میں لکھنے کا جو تقاضا اور داعیہ پیدا ہوا تھا وہ مضمحل ہو گیا اور اُس وقت تک جو لکھا جا چکا تھا اُس کے آگے لکھنے کی نوبت نہیں آئی۔ کئی برس پہلے لکھے ہوئے وہ اوراق اسی طرح رکھے ہوئے ہیں۔

اب خیال ہے اور آرزو اور نیت ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائیں تو ایک مختصر اور عام فہم کتاب اسی موضوع پر دُوسرے انداز میں ان لوگوں کے لیے لکھ دی جائے جن سے اس کی توقع نہیں کہ وہ آپ کی جیسی علمی و تحقیقی ضخیم کتاب کا مطالعہ کرنے پر آمادہ ہوں گے اور اس سے استفادہ کر سکیں گے۔ واللہ ولی التوفیق!

دُعاؤں کا محتاج و طالب اور آپ کے لیے دل سے دُعا گو ہوں۔

والسلام: محمد منظور نعمانی

## مولانا حکیم سید علی احمد عباسی

### پروفیسر جہانزیب کالج (سوات)

''میں نے آپ کی کتاب ''خلافت و ملوکیت، تاریخی و شرعی حیثیت'' کے مختلف مباحث کو دلچسپی سے

(1) جو ''مولانا مودودی کے ساتھ میری رفاقت کی سرگزشت اور اب میرا موقف'' کے عنوان سے الفرقان میں شائع ہوا تھا بعد میں کتابی شکل میں بھی شائع ہو گیا ہے۔

پڑھا، آپ نے نہایت مسکت اور دل نشین جواب دے کر مودودی صاحب کے مغالطات کا وہ نقشہ پیش کر دیا ہے جس سے ان کی سعیٔ نامشکور کی سب قلعی کھل گئی۔ اس کی بھی داد میں آپ کو دیتا ہوں کہ نوجوان ہونے کے باوجود آپ نے نہایت تحمل سے کام لیا۔"

والسلام

علی احمد عباسی

(مکتوب گرامی ۱۰/اپریل ۱۹۷۱ء)

## مولانا صفی الرحمٰن مبارک پوری

ایڈیٹر ماہنامہ "محدث" بنارس (ہند)

مولانا صفی الرحمٰن مبارکپوری، جن کی سیرت پر لکھی ہوئی کتاب "الرحیق المختوم" (عربی) رابطہ عالم اسلامی (مکہ مکرمہ) کے سیرت کے انعامی مقابلے پر اوّل نمبر آئی، اُستاذِ محترم حضرت مولانا محمد عطاء اللہ حنیف ﷫ کے نام اپنے ایک مکتوب میں زیر نظر کتاب کے بارے میں لکھتے ہیں:

"خلافت وملوکیت، تاریخی وشرعی حیثیت" اچانک دستیاب ہوگئی۔ تمام کام روک کر بالجبر اس کا مطالعہ کر گیا۔ سنجیدگی، گرفت، طرزِ استدلال اور گہرائی و گیرائی کے اعتبار سے یگانۂ روزگار ہے اس کتاب سے مجھے اُن حضرات اور ان کی ساختہ جماعت کا حقیقی رُخ سمجھنے میں بڑی مدد ملی ہے۔ جامع خیاناتِ علمیہ اور اقامت دین؟ ضدّان مفترقان ای تفرق

صفی الرحمٰن مبارکپوری

۱۰ جنوری ۱۹۸۲ء



# جناب وارث سرہندی

جناب وارث سرہندی ہمارے ملک کی ایک فاضل شخصیت اور اُردو زبان و ادب کے معروف نقاد ہیں۔ موصوف نے راقم کی کتاب پر ایک فاضلانہ تبصرہ اُردو کے ایک معروف (مرحوم) سہ ماہی مجلّہ ''صحیفہ'' لاہور میں اشاعت کے لیے تحریر فرمایا تھا لیکن مدیر ''صحیفہ'' ڈاکٹر وحید قریشی صاحب نے حسب ذیل الفاظ کے ساتھ تبصرہ شائع کرنے کے بجائے واپس فرما دیا:

''نزاعی مسائل پر تبصرہ چھاپنا ''صحیفہ'' میں کسی طرح مناسب نہیں، اس لیے ارسال کردہ تبصرہ واپس بھیج رہا ہوں۔''

فاضل تبصرہ نگار نے یہ تبصرہ راقم کو بھجوا دیا جسے اب ذیل میں شائع کیا جا رہا ہے۔ (ص، ی)

''سید ابوالاعلیٰ مودودی کی کتاب ''خلافت وملوکیت'' کی اشاعت پاکستان کے علمی اور دینی حلقوں میں ایک دھما کا ثابت ہوئی۔ کیونکہ مودودی صاحب نے اس میں صحابہؓ پر جرح وتنقید کر کے ایک ایسی مثال قائم کر دی جو علمائے اہل سنت کا کبھی شعار نہیں رہا۔ علمائے اہل سنت نے مشاجراتِ صحابہ کے سلسلے میں ہمیشہ سکوت کو انسب خیال کیا ہے۔ البتہ اہل تشیع اس باب میں بہت بے باک ہیں۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ مودودی صاحب نے تاریخ اسلام کے اس نازک دور کو موضوعِ بحث بنایا جسے دَورِ فتن کہا جا سکتا ہے۔ اس دَور میں غلط فہمی یا بعض اور وجوہ کی بنا پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں اختلاف پیدا ہوا جس کے نتیجے میں جنگ جمل اور صفین جیسے ہولناک اور افسوس ناک معرکے ہوئے جن سے اسلامی اتحاد کو سخت دھچکا لگا اور مسلمان مختلف فرقوں میں بٹتے چلے گئے۔ چنانچہ اتحادِ فکر وعمل جو اسلام کا طرۂ امتیاز تھے آج ہم اس امتیاز کو کھو چکے ہیں اور باہم دست و گریباں ہیں۔ اگرچہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اختلافات نیک نیتی پر مبنی تھے اور ان کا مقصد اصلاحِ احوال تھا مگر منافقین نے اپنے دنیوی مقاصد حاصل کرنے کے حیلے ان اختلافات کو ایسے رنگ میں پیش کیا اور اپنی تائید میں ایسی ایسی روایات وضع کیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو کمینہ خصلت اور دنیا پرست قسم کے گھٹیا لوگوں کی صف میں لا کر کھڑا کر دیا۔ ان بہتان تراشیوں سے ہماری تاریخ کی کتابیں بھری پڑی ہیں اس لیے جو شخص بھی ان کتب تاریخ کو (جن کو اصلاً تاریخ نہیں بلکہ مجموعہ روایات کہنا چاہیے) آنکھیں بند کر کے مدار علیہ بنائے گا اُس کا ٹھوکر کھانا یقینی ہے اور دانستہ یا نادانستہ طور پر اس گورکھ دھندے میں اُلجھ کر رہ جائے گا اور کسی بھی فریق

سے انصاف نہیں کر سکے گا۔

مودودی صاحب کو بھی یہی مشکل پیش آئی، چاہیے تو یہ تھا کہ وہ اس خارزار میں پھونک پھونک کر قدم رکھتے اور احتیاط سے کام لے کر صحیح راستہ تلاش کرتے۔ مگر وہ تساہل کا شکار ہو گئے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان کی تالیف ان کی نیک نیتی کے باوصف کوئی علمی و تحقیقی شاہکار نہ بن سکی بلکہ ان کے قلم سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی شخصیت مجروح ہوئی، ان کے اس تساہل کی وجہ ان کا یہ غلط قیاس تھا کہ تاریخ نگاری کے لیے چھان بین کی ضرورت نہیں کیونکہ تاریخ کوئی حدیث نہیں کہ اس پر حرام و حلال کی بنیاد ہو۔ حالانکہ حقیقت اس کے قطعاً برعکس ہے۔ تاریخ کا وہ حصہ جس کا تعلق صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اقوال و افعال سے ہے اُتنا ہی اہم ہے جتنی حدیث، کیونکہ اگر صحابہ رضی اللہ عنہم کی شخصیت مجروح ہوتی ہے تو دین کی بنیاد بھی قائم نہیں رہتی کیونکہ دین ہمیں انھی نفوس قدسیہ کے توسط سے ملا۔ اگرچہ دین کا اصل ماخذ قرآن حکیم محفوظ ہے اور اس میں کسی قسم کی تحریف کا احتمال نہیں لیکن حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال و افعال اور پھر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا عمل و کردار قرآن حکیم کی عملی تفسیر کرتے ہیں۔ اگر ہم تاریخ کے مطالعہ سے کسی صحابی کے متعلق اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ وہ نفس پرست اور دنیا طلب تھا اور دنیوی مفاد کے لیے احکامِ شرعی کی پروا نہیں کرتا تھا تو یہ کیسے ممکن ہے کہ اس کی روایت حدیث کو قبول کیا جائے اور مدارِ عمل بنایا جائے۔ یہ مفروضہ ہی سرے سے غلط ہے کہ ایسے لوگ جو ذاتی اور دنیوی مفادات کو دینی احکام پر ترجیح دیتے ہوں روایت حدیث کے معاملے میں کوئی خطا نہیں کر سکتے بلکہ اغلب یہ ہے کہ ایسے لوگ حدیث کو بھی مفاد پرستی کے لیے آلہ کار بنائیں۔ ہم احادیث کو اسی صورت میں مدارِ عمل بنا سکتے ہیں جب ہمیں یہ یقین ہو کہ ان کے اوّلین راوی بہمہ وجوہ صادق و عادل تھے، یہ دورنگی کسی طرح بھی قابل تسلیم نہیں ہو سکتی کہ بعض صحابہ دنیاوی معاملات میں تو غیر عادل اور خائن تھے، مگر روایت حدیث میں صادق و امین تھے اس لیے ضروری ہے جس طرح روایت حدیث کے سلسلے میں انتہائی چھان بین سے کام لیا گیا ہے اسی طرح تاریخ کی ان روایات کے متعلق بھی اسی طرح چھان بین سے کام لیا جائے جن کا تعلق صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مشاجرات سے ہے تاکہ حقیقت نکھر کر سامنے آ سکے۔ مودودی صاحب کا یہ کہنا کہ اگر تاریخ کے معاملے میں بھی تحقیق کا وہی طریق اختیار کیا جائے جو احادیث کے سلسلے میں اختیار کیا گیا تھا تو ہماری تاریخ کا نوے فی صد حصہ دریا برد کرنا پڑے گا، اگر حقیقت یہی ہے کہ ہماری تاریخ کی نوے فی صد روایات محض کذب و افسانہ ہیں تو ان کو دریا برد کر دینا کوئی بری بات نہیں۔ کیونکہ

ع ایں دفتر بے معنی غرق مئے ناب اولیٰ

یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم معصوم عن الخطا تھے کہ جس روایت سے بھی کسی

صحابی کی شخصیت پر زور پڑے اُس کو ترک کر دیا جائے۔ کوئی بھی صحیح العقیدہ مسلمان صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو معصوم عن الخطا نہیں سمجھتا۔ تقاضائے بشریت سے ان سے بھی کوتاہیاں ہو سکتی ہیں اور ان کی کوتاہیوں کا اظہار بھی کوئی بری بات نہیں لیکن سوال تو یہ ہے کہ جن کوتاہیوں کو ان سے منسوب کیا جاتا ہے وہ واقعی ان سے سرزد بھی ہوئیں یا نہیں۔ محض باد ہوائی باتوں اور گری پڑی روایات سے ان کوتاہیوں کو ان کے سر نہیں منڈھا جا سکتا۔ اس کے لیے ہمیں پوری تحقیق و تدقیق سے کام لینا ہوگا۔ پھر یہ بھی خیال رکھنا چاہیے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حضور اکرم ﷺ کی صحبت سے فیض یافتہ تھے اس لیے اگر وہ معصوم نہیں تو محفوظ ضرور تھے۔ ان کی نیت ہمیشہ نیک اور مقصد خیر و فلاح ہوتا تھا۔ پھر اگر ان سے کوئی کوتاہی ہو بھی جاتی تھی تو وہ محض بات کی پچ کے لیے اس پر اڑ نہیں جاتے تھے بلکہ اسے شرح صدر کے ساتھ تسلیم کر لیتے تھے، اور اس سے رجوع کر لیتے تھے اس لیے ایسی روایات درج کرتے ہوئے جن سے اصحابِ رسول کے کردار پر زد پڑے ہمارے لیے لازم ہے کہ اپنی جانب سے چھان بین میں کوئی کسر اُٹھا نہ رکھیں۔ اگر ہم میں اتنی ہمت نہ ہو تو ایسے معاملات میں سکوت اختیار کریں اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے صادق وَ عادل ہونے کے مجمل عقیدے پر قائم رہیں۔

مودودی صاحب نے زیادہ مواد واقدی سے حاصل کیا ہے مگر ائمہ رجال میں واقدی کذاب اور وضاع کے القاب سے یاد کیا جاتا ہے۔ اُمہاتِ کتب تاریخ میں مودودی صاحب نے تاریخ طبری اور طبقاتِ ابن سعد کو سامنے رکھا ہے۔ اگرچہ طبری نے روایات کی تحقیق کی طرف توجہ نہیں دی بلکہ ہر قسم کی صحیح و غلط روایات اکٹھی کر دی ہیں۔ البتہ طبری میں ایک خوبی ہے کہ وہ اپنی روایات کا سلسلہ اسناد بھی بیان کر دیتا ہے اس لیے فن اسماء الرجال کی مدد سے اس کی روایات کو پرکھا جا سکتا ہے۔ ابن سعد نے بھی ہر قسم کی روایات جمع کر دی ہیں مگر چونکہ اپنے ماخذ بیان کر دیے ہیں اس لیے تحقیق و تدقیق کے بعد صحیح و غیر صحیح میں تمیز کی جا سکتی ہے مگر مودودی صاحب نے ان روایات کو اسماء الرجال کی مدد سے پرکھنے کی کوشش نہیں کی بلکہ اندھا دُھند نقل کرنے پر اکتفا کیا ہے۔ ایسی روایات سے جب اکابر صحابہ کی شخصیت پر زد پڑتی ہے تو لازم تھا کہ ان کی روایات کی پوری طرح چھان بین کی جاتی۔ موضوع اور ضعیف روایات کو مدار بنا کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو ہدفِ مطاعن بنانا کسی طرح بھی جائز قرار نہیں دیا جا سکتا۔ مودودی صاحب جیسی بلند و بالا علمی شخصیت سے بجا طور پر یہ توقع کی جا سکتی تھی کہ وہ اس نازک موضوع پر اِنتہائی تحقیق اور چھان بین کے بعد قلم اٹھائیں گے مگر افسوس ہے کہ ''خلافت وملوکیت'' سے یہ توقع پوری نہیں ہوئی اور اختلافات مٹنے کے بجائے اختلافات میں اضافہ ہوا اور اس کتاب سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا کردار نکھرنے کے بجائے اور بھی دُھندلا ہو گیا اس لیے متعدد اربابِ تحقیق نے اس کی تردید میں مضامین و رسائل لکھے جن میں محمود احمد عباسی اور سید نور الحسن بخاری خاص طور پر قابل

ذکر ہیں۔اس ضمن میں ان دونوں اصحاب کی تحقیقات میری نظر سے گزری ہیں اور ان سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر عائد کیے گئے الزامات کا پردہ چاک ہو جاتا ہے۔

حافظ صلاح الدین یوسف کی زیر نظر کتاب بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے لیکن اس کتاب میں ما بہ الامتیاز یہ اَمر ہے کہ اس کے انداز بیان میں توازن پایا جاتا ہے اور اس کے لہجہ میں سنجیدگی اور متانت پائی جاتی ہے جب کہ دوسری کتابوں میں خشونت اور تندی کا زور ہے۔حافظ صاحب نے زیر نظر کتاب میں تمام دلائل کو ایسے مربوط و متوازن انداز میں پیش کیا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی شخصیت پوری طرح نکھر کر سامنے آجاتی ہے اور ان کا دامن ہوا و ہوس سے بے داغ نظر آتا ہے۔اس کے علاوہ دوسرے محققین بعض اعتراضات کو ضمنی سمجھ کر نظر انداز کر گئے تھے مگر حافظ صاحب نے ان کو بھی نظر سے اوجھل نہیں ہونے دیا بلکہ حقیقت واضح کر کے تصویر کا صحیح رُخ پیش کر دیا ہے۔

مودودی صاحب نے زیادہ زور اس پر دیا ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانہ سے اسلامی خلافت، ملوکیت میں تبدیل ہوگئی جو اُن کی نظر میں انتہائی مذموم بات ہے، حالانکہ اسلام نے سرے سے کوئی طرزِ حکومت تجویز ہی نہیں کیا بلکہ اُسے امت کے حالات اور صوابدید پر چھوڑ دیا ہے۔بادشاہی اور ملوکیت بذاتِ خود مذموم نہیں۔حضرت سلیمان علیہ السلام بھی تو بادشاہ تھے، جن کی قرآن حکیم نے تعریف و تحسین کی ہے۔نجاشی بھی بادشاہ تھا۔اس کے علاوہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جب شاہانِ عالم کو اسلام کی دعوت دی تھی تو اس میں یہ واضح کر دیا تھا کہ اگر وہ اسلام لے آئیں تو ان کی سلطنتوں سے تعرض نہیں کیا جائے گا۔اس سے صاف ظاہر ہے کہ ملوکیت اسلام کی نظر میں فی نفسہٖ مذموم نہیں۔اسلام تو ایک شرط عائد کرتا ہے کہ خواہ طرزِ حکومت کوئی ہو مگر کاروبارِ حکومت خدا کے قانون کے مطابق عدل و انصاف سے چلایا جائے اس لیے مسلمان حکمرانوں پر تنقید کرتے ہوئے ہمیں یہی اُصول سامنے رکھنا چاہیے کہ ان کی حکومتوں میں عدل و انصاف تھا یا نہیں اور احکامِ شرعی کی پابندی ہوتی تھی یا نہیں۔اگر شریعت نافذ العمل تھی تو وہ حکومتیں قطع نظر اس سے کہ کس طرز کی تھیں، بہرحال لائق استحسان۔اگر معاملہ اس کے برعکس تھا تو لائق مذمت۔

مسائل ذیل بالخصوص متنازعہ فیہ اور قابل توجہ ہیں:

۱: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا بیت المال میں تصرف اور اقربا نوازی۔

۲: مروان رضی اللہ عنہ کا جعلی خط تیار کرنا۔

۳: جنگ جمل میں صحابہ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا کردار۔

۴: جنگ صفین میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا کردار۔

۵: واقعہ تحکیم میں حضرت ابوموسیٰ اشعری اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما کا کردار۔

۶: امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت اور اُن کے اجتہادات۔

۷: ولی عہدیٔ یزید میں امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور دیگر صحابہ کا کردار۔

۸: ملوکیت اور اسلام۔

ان اہم اور دیگر ذیلی مباحث کو حافظ صاحب نے اپنی اس تالیف میں بڑی خوبی وعمدگی سے سمیٹ کر صحیح نقشہ پیش کردیا ہے جس سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی بے داغی نمایاں ہو جاتی ہے۔

زبان آسان اور بیان مربوط و رواں ہے۔ جن اصحاب نے مودودی صاحب کی ''خلافت و ملوکیت'' پڑھی ہے، اُن کو حافظ صاحب کی زیرنظر کتاب کا مطالعہ ضرور کرنا چاہیے، تاکہ تصویر کے دونوں رُخ سامنے آجائیں اور مودودی صاحب کی تالیف کے ایک رُخے پن سے جو غلط اثرات پیدا ہوئے ہوں ان کا ازالہ ہوسکے۔



# مولانا مودودی صاحب کی کتاب ''خلافت وملوکیت'' اور اُس کے ناقدین

# ڈاکٹر اسرار احمد صاحب بانی ''تنظیم اسلامی'' کی نظر میں

''حیرت کی بات ہے کہ ہمارے موجودہ دَور میں ایک صاحب علم اور صاحب قلم نے، جنھوں نے دین کی خدمت میں کافی مفید کام کیے ہیں اور جن کا بلاشبہ چوٹی کے اہل فکر علماء میں شمار ہوتا ہے، اپنی ایک کتاب میں ان ہی (سبائیوں کے) بارہ الزامات واعتراضات کو بیان کرتے ہوئے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر ایسی تنقید کی ہے جس سے صریح طور پر حضرت ذوالنورین رضی اللہ عنہ کی تنقیص ہوتی ہے اور حضرت موصوف رضی اللہ عنہ کے خلاف سوءظن پیدا ہوتا ہے۔ اسی کتاب کے ایک باب میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے علاوہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ پر بھی دل آزار تنقید کی گئی ہے جس سے مسلمانانِ پاک و ہند کے قلوب انتہائی مجروح ہوئے ہیں اور ''اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے'' والا معاملہ پیش آیا ہے۔ چنانچہ ﴿شَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ أَهْلِهَا﴾ کے مصداق ایک گروہ کی طرف سے تو خوشنودی کے ڈونگرے برسائے گئے اور بغلیں بجائی گئیں اور کہا گیا کہ دیکھ لو یہ ''سنی'' بھی وہی کچھ کہہ رہے ہیں جو ہم کہتے آئے ہیں۔ پھر سنی بھی کس پائے کے! وہ جو مفکر اسلام اور مفسر قرآن ہیں...... یہ ہماری بدقسمتی اور اعمال کی شامت ہے، ویسے اللہ تعالیٰ کی شان یہ ہے کہ وہ زندہ میں سے مردہ اور مردہ میں سے زندہ برآمد کرتا ہے کہ اس دل آزار کتاب کے نتیجے میں تاریخی لٹریچر میں بالخصوص بہت سی مفید کتابوں کا اضافہ ہوا۔ ہمارے ہاں تحقیق وتعمق کے کام میں جو عرصہ سے تعطل و جمود تھا، وہ ٹوٹا...... از سرِنو تاریخ کو کھنگالا گیا اور اس کتاب میں حضرت عثمان، حضرت معاویہ اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہم کی پاک سیرتوں کو داغ دار کرنے کی جو کوشش کی گئی تھی، اُس کا ازالہ کیا گیا۔

سوچنے کا مقام ہے کہ جن اعتراضات والزامات کی صفائی کی حضرت علی رضی اللہ عنہ نے تصویب وتوثیق کی ہو اور پوری دیانت سے کی ہو چونکہ اُن کی امانت ودیانت ہمارے نزدیک مسلم ہے تو پھر اس چودہ سو سال بعد بلوائیوں کے الزامات کا اعادہ کرنا کیا حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بھی تنقیص نہیں ہوگی؟ کیا اس طرح ان کی دیانت و امانت مجروح نہیں ہوگی؟ کیا اُن کی ذات پر حرف نہیں آئے گا؟ اللہ شرورِ نفس سے بچائے، ورنہ واقعہ یہ ہے کہ اچھے اچھے معقول لوگ کیسی کیسی ٹھوکریں کھاتے ہیں۔

یہ اسی کتاب ''خلافت وملوکیت'' کی تنقیدوں کا شاخسانہ ہے کہ اس سے متاثر ہو کر کتنے ہی ہمارے مخلص

سنی بھائی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے سوءظن میں مبتلا ہو گئے ہیں اور کتنے ہی ہیں جو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور فاتح مصر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے نام ادب سے نہیں لے سکتے بلکہ ان کی شان میں گستاخانہ اسلوب اختیار کرتے ہیں۔ ذہنوں کو اتنا مسموم کر دیا گیا ہے کہ خود سنیوں کے ایک گروہ میں، چاہے وہ تعداد کے لحاظ سے قلیل ہی کیوں نہ ہو، ان تینوں جلیل القدر صحابہ رضی اللہ عنہم کے علاوہ بہت سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے خلاف سوءظن پیدا ہو گیا ہے جن میں اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا ہی نہیں، حواریٔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت زبیر رضی اللہ عنہ بن العوام اور حضرت طلحہ رضی اللہ عنہما (من اصحابِ عشرہ مبشرہ) بھی شامل ہیں۔''

(کتاب ''شہید مظلوم حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ'' ص: ۴۰، ۴۲، مصنفہ ڈاکٹر اسرار احمد صاحب)



مولانا ابوالحسن علی ندوی، لکھنؤ، ہند

# سینٹری انسپکٹرز، مستشرقین اور مولانا مودودی

فروری ۱۹۸۲ء میں ''دارالمصنفین'' اعظم گڑھ (ہند) کے زیر اہتمام ''اسلام اور مستشرقین'' کے موضوع پر ایک بین الاقوامی سیمینار منعقد ہوا تھا۔ ذیل کا مضمون اسی مذاکرے کی افتتاحی تقریر سے ماخوذ ہے۔ اس میں مستشرقین کے اس انداز اور نقطۂ نظر کی بڑے بلیغ پیرائے میں وضاحت کی گئی ہے جو انداز اور نقطہ نظر مولانا مودودی نے اپنی کتاب ''خلافت وملوکیت'' میں اختیار کیا ہے، جس کی وجہ سے کتاب مستشرقین ہی کے افکار ونظریات کی صدائے بازگشت بن کر رہ گئی ہے۔ مولانا مودودی صاحب کی مستشرقین کے ساتھ اسی مماثلت بلکہ یکسانی کی وجہ سے مولانا ندوی رحمہ اللہ کا یہ اہم اقتباس اس مقام پر پیش کیا جارہا ہے۔ عنوان ہمارا قائم کردہ ہے۔ (ص ۔ ی)

مستشرقین کی ایک بڑی تعداد نے قرآن، حدیث، سیرت، تمدن اسلام، اسلامی معاشرہ اور پھر اسلامی حکومتوں کی تاریخ کا مطالعہ ایک خاص مقصد کے ماتحت کیا، ان کی خوردبین نگاہ وہ چیزیں تلاش کرتی رہی جن کو جمع کر دینے سے وہ قرآن، شریعت اسلامی، سیرت نبوی ﷺ، قانون اسلامی، تمدن اسلامی، اور سیاست اسلامی کی ایک ایسی تصویر پیش کر سکیں جس کو دیکھ کر لوگ آنکھوں پر پٹی باندھ لیں اور ان کو اس سے گھن آئے، یہاں بڑے بڑے فضلاء موجود ہیں، ہماری بہت سی یونیورسٹیوں کے شعبۂ تاریخ کے صدر اور ذمہ دار موجود ہیں، وہ جانتے ہیں کہ تاریخ وادب میں اس بات کی کتنی صلاحیت ہے کہ آپ اس سے جو کام لینا چاہیں، لے سکتے ہیں۔ دنیا کے بہت کم علوم ہیں جن میں اس کی صلاحیت ہو، یہ مواد خادم ہے۔ آپ اگر اس سے شاہی محل تعمیر کرنا چاہیں، کر سکتے ہیں، آپ اگر اس سے غریب کا جھونپڑا بنانا چاہتے ہیں تو بنا سکتے ہیں، آپ اگر اس سے شاطرانہ سازش کا مرکز بنانا چاہتے ہیں تو بنا سکتے ہیں، اور اگر بے ادبی نہ ہو تو اگر آپ اس سے کسی نجاست کی جگہ بنانا چاہتے ہوں تو آپ کو اسی میں یہ سامان بھی مل جائے گا۔ یہ آپ کی نیت پر موقوف ہے اور آپ کی محنت پر بھی اور آپ کے سلیقہ وذہانت پر بھی۔

اور ظاہر ہے کہ اس سلیقہ اور ذہانت کے بہت سے اسباب ہیں، جن میں کچھ طبعی، کچھ تاریخی، کچھ مذہبی، کچھ اخلاقی ہیں، کچھ کا تعلق یورپ کی ریاست وکلیسا کی آویزش اور پھر آخر میں جنگ صلیبی سے ہے، اس کو تخریبی اور سلبی ذہانت کہنا زیادہ بہتر ہوگا۔ یہ سلبی ذہانت ہمارے مستشرق فضلاء میں بدرجۂ اتم پائی جاتی ہے۔

انھوں نے اپنی آنکھوں پر خوردبین لگا کر تاریخ اسلام اور تمدن اسلامی اور پھر آگے بڑھ کر خاکم بدہن قرآن مجید اور سیرت نبوی ﷺ میں وہ ذرے اور ریزے تلاش کرنے شروع کیے کہ جن سے کوئی جماعت اور کوئی شخصیت خالی نہیں ہو سکتی، ان کو جمع کر کے انھوں نے ایک ایسا مجموعہ تیار کرنا چاہا کہ جو ایک نہایت تاریک تصور ہی نہیں بلکہ تاریک تاثر اور تاریک جذبہ پیش کرے، ان کی مثال بالکل سینٹری انسپکٹر کی ہے۔ سینٹری انسپکٹر کسی گلزار سے گلزار شہر میں، خواہ اسلامی عہد کا قرطبہ ہو، غرناطہ ہو، بغداد ہو، دمشق ہو، یا پھر دلی ہو، احمد آباد ہو، مغلوں کے زمانہ کا لکھنؤ ہو، یا پھر اس وقت کا لندن اور نیویارک ہو، سینٹری انسپکٹر کا کام یہ ہے کہ وہ ان جگہوں کو دیکھے، خاص طور پر جہاں پانی مر رہا ہے، جہاں سڑاند پھیل رہی ہے، جہاں نالیوں کا انتظام صحیح طور پر نہیں ہے، جہاں دلدلیں ہوگئی ہیں اور پھر وہ رپورٹ پیش کرتا ہے اور اس رپورٹ میں اس کی بے انصافی یا بدنیتی کو دخل نہیں ہوتا، اس کے فرض منصبی کا تقاضا ہے کہ جو کام اس کے سپرد کیا گیا ہے اس کا فطری تقاضا ہے کہ وہ اپنی رپورٹ میں صرف ان گندی نالیوں، سنڈاسوں اور دلدلوں کا ذکر کرے جو اس گلزار شہر میں بہ مجبوری پائے جاتے ہیں، اس کا کام یہ نہیں ہے کہ وہ یہ بتائے کہ اس شہر میں کتنے خوشنما پارک، کیسے کیسے لہلہاتے باغ، کیسی کیسی چمن کی کیاریاں ہیں، کیسے کیسے کھلتے ہوئے پھول ہیں اور وہاں پر کیا قدرتی حسن پایا جاتا ہے، وہاں کیسے کیسے کتب خانے ہیں، اگر کوئی سینٹری انسپکٹر اس قسم کی رپورٹ دے تو شاید ہمیشہ کے لیے اس کو چھٹی دے دی جائے، حالانکہ یہ کوئی بری بات نہیں اگر وہ کتب خانوں اور باغات کا ذکر کر دے، لیکن اس کو پرانی اصطلاح میں فضولی! ایک دم فضولی سمجھا جائے گا، یہ اس کے فرض میں داخل نہیں۔ افسوس کی بات ہے کہ ہمارے بہت سے مستشرقین نے سینٹری انسپکٹر کا فرض انجام دینا طے کر لیا ہے۔ انھوں نے خوردبین ہی سے نہیں بلکہ اپنی قوت شامہ کو بھی صرف تعفن کا ادراک کرنے کے لیے استعمال کیا، تاریخ اسلامی اور بعثت نبوی سے لے کر زوال خلافت عثمانیہ اور اس کے بعد تک کا مطالعہ سینٹری انسپکٹر کی حیثیت ہی سے کیا اور انھوں نے صرف گندگی کی رپورٹ پیش کی، ہمیں اپنے مستشرق بھائیوں سے یہ کہنا ہے کہ وہ ہمارے شریک سفر ہیں، ہم اور وہ دونوں بادیۂ علم کے رہ نورد ہیں اور ہمارا ان سے ایک رشتہ ہے۔ کاش میری یہ آواز جو یہاں آپ تک گونج کر رہ جائے گی، ان تک پہنچ سکتی تو میں ان سے کہتا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو وہ صلاحیتیں عنایت فرمائی تھیں کہ اگر آپ ان سے اچھا کام لیتے، حسن بیں اور عیب چیں دونوں آنکھوں کو کھلا رکھتے، اپنی قوت شامہ کو آزاد چھوڑ دیتے، اس کو اس کا پابند نہ کرتے کہ آپ صرف تعفن کو سونگھیں، آپ کو اللہ تعالیٰ نے جو حاسۂ جمال اور ذوق جمال عطا فرمایا تھا، اس کو آپ مسیحیت، پاپائیت کی تاریخ اور سائنس کی ترقی اور جنگ صلیبی کی داستان لکھنے کے لیے ہی مخصوص نہ کر دیتے تو آپ یہاں سب کچھ پا سکتے تھے:

تو ہی ناداں چند کلیوں پر قناعت کر گیا
ورنہ گلشن میں علاجِ تنگیِ داماں بھی ہے

یہاں تو کلیوں کو دیکھا ہی نہیں گیا، یہاں تو صرف کانٹوں کو تلاش کیا گیا اور میں دعویٰ نہیں کرتا، علم کا تقاضا ہے کہ کوئی کلیہ کے طور پر کسی بات کا دعویٰ نہ کرے، لیکن یہ کہنا صحیح ہے کہ مستشرقین کی ایک بیشتر تعداد نے اور کم سے کم اس تعداد نے جو ہمارے سامنے ہے اور عالم اسلام کے سامنے جس کا تعارف ہوا، اپنی خوردبین سے تاریخ اسلام، حدیث اور علوم اسلامیہ، تمدن اسلامی اور اسلامی حکومتوں میں صرف عیب ہی عیب دیکھا، اسلام میں جمال بھی ہے، کمال بھی ہے اور نوال بھی ہے، مستشرقین نے تینوں چیزوں کو نظر انداز کر کے صرف معائب، صرف کمزور پہلو پیش کیے۔

ان کی جو چیزیں ہمارے سامنے آئی ہیں وہ ایسی ہیں کہ اگر کوئی مسلمان طالب علم اپنے اصل سرچشموں سے واقف نہیں ہے اور اس کو خدا کی رہنمائی، تائید الٰہی اور توفیق الٰہی شامل نہیں ہے تو وہ ان مستشرقین کی کتابوں کو پڑھ کر صرف ایک خیال قائم کرے گا۔''

(ماہنامہ ''معارف'' اعظم گڑھ، ص ۲۳۴-۲۳۶ مارچ ۱۹۸۲ء)



مولانا عبدالحمید صدیقی مرحوم

# محض تاریخ کی رُو سے صحابہ رضی اللہ عنہم پر کوئی حکم لگانا صحیح نہیں

''امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ جو بات کہتے ہیں وہ یہ ہے کہ شیعہ حضرات جن دلائل کی بنا پر حضرت صدیق اکبر، حضرت عمر فاروق اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہم پر معترض ہوتے ہیں، انھی اعتراضات کو اگر حضرت علی کرم اللہ وجہہ پر لوٹا دیا جائے تو ان سے پھر ان کی ذات بھی مجروح ہوگی۔

حقیقت یہ ہے کہ اختلافات کے اس پورے دور میں جو واقعات رونما ہوئے ان کی نوعیتیں اتنی پیچیدہ اور الجھی ہوئی ہیں کہ انھیں محض تاریخ کی مدد سے سلجھایا نہیں جا سکتا۔ واقعات کا جب سلسلہ قائم ہوتا ہے تو اس وقت اس کے ساتھ ایک ایسا جذباتی ماحول بھی بن جاتا ہے جس سے ہم کسی معاملے کے متعلق بھی دو اور دو چار کی طرح فیصلہ نہیں کر سکتے۔ لہٰذا ہم اس روش ہی کو صحیح نہیں سمجھتے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے باہمی تعلقات کے بارے میں ہم محض تاریخ کی مدد سے کوئی حکم لگائیں۔ وہ حضرات جنھیں سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں رہنے کا شرف حاصل ہوا ہے وہ محض تاریخی شخصیتیں نہیں جن پر بڑی بے تکلفی سے جرح وتعدیل کرتے رہیں، قرآن مجید نے ان خوش نصیب ہستیوں کی تعریف کی ہے اس لیے ہمیں ان نفوس قدسیہ کے بارے میں غیر معمولی حد تک محتاط رہنا چاہیے اور کوئی لفظ اپنی زبان سے ایسا نہ نکالنا چاہیے جس سے سوء ادب کا پہلو نکلتا ہو۔'' (''ترجمان القرآن'' لاہور، ص ۵۲، ۵۳ جلد ۵۶، عدد ا، بابت اپریل ۱۹۶۱ء)



متکلم اسلام مولانا محمد حنیف ندوی

# شان صحابیت کے تقاضے، قرآن حکیم کی روشنی میں

اس نکتے کو اچھی طرح سمجھ لینا چاہیے کہ قرآن حکیم جب صحابہ رضی اللہ عنہم کی خوبیوں کو بیان کرتا ہے، ان کے مرتبہ ومقام کی رفعتوں کی طرف اشارہ کرتا ہے اور انھیں اللہ کی رضا اور خوشنودی کا مژدۂ جاں فزا سناتا ہے تو اس کے معنی یہ نہیں ہوتے کہ یہ فضائل ومحامد نزول قرآن کے وقت تو بلاشبہ ان میں پائے جاتے تھے لیکن جوں ہی دولت واقتدار کی چمک دمک نے ان کی نظروں کو خیرہ کیا اور غنائم کی کثرت نے ان کو لبھایا۔ یہ خدانخواستہ ثابت قدم نہ رہ سکے اور بالآخر اس استحقاق سے محروم ہوگئے کیونکہ قرآن حکیم نے ان فضائل کو صرف تاریخ کے ایک مرحلے کی شکل میں پیش نہیں کیا بلکہ بطور اٹل دلیل اور برہان کے پیش کیا ہے اور بتایا ہے کہ نظام حیات اگر صحیح ہو اور اس نظام حیات کو پیش کرنے والا اخلاق وسیرت کے اعتبار سے اونچا اور بلند ہو اور اس کی آواز ودعوت میں یہ تاثیر ہو کہ دل کی گہرائیوں میں اتر کر انسانی ضمیر کو جھنجوڑ سکے اور قلب میں رشد وہدایت کی مشعلیں روشن کرسکے، تو اس کے نتیجے میں جو لوگ پیدا ہوں گے اور جو معاشرہ تشکیل پذیر ہوگا اس میں لامحالہ ان خوبیوں کا انعکاس ہوگا۔

قرآن حکیم دراصل اس حقیقت کو واضح کرنا چاہتا ہے کہ دعوت اور نتائج دعوت میں چولی دامن کا ساتھ ہے۔ اگر دعوت صحیح ہے، زمین سازگار ہے اور آبیاری کی تمام تر کوششیں درست ہیں تو کوئی وجہ نہیں کہ بیج تناور نخل کی صورت اختیار نہ کرے۔

﴿ اَلَمْ تَرَ كَيْفَ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَّ فَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ ۙ﴿۲۴﴾ تُؤْتِيْٓ اُكُلَهَا كُلَّ حِيْنٍۢ بِاِذْنِ رَبِّهَا ﴾ (ابراهيم: ٢٤_٢٥)

”کیا تم نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے پاکیزہ بات کی مثال کیونکر بیان فرمائی ہے وہ ایسی ہے جیسے پاکیزہ درخت جس کی جڑ مضبوط ہے یعنی زمین کو پکڑے ہوئے ہے اور شاخیں آسمان سے باتیں کررہی ہیں یہ اللہ کے حکم سے ہر وقت پھل لاتا اور میوے دیتا ہے۔“

اس تشریح کی روشنی میں غور کیجیے اگر وہ لوگ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ارتداد اختیار کرلیں یا اس مقام سے محروم ہوجائیں جس پر کہ اللہ نے انھیں فائز کیا تو قرآن حکیم کی پیش کردہ اس دلیل میں کوئی وزن باقی رہ جاتا ہے کہ کلمۂ حق بہرحال برگ وبار لاتا اور پھلتا پھولتا ہے؟ اور اللہ تعالیٰ کی اس فصیح وبلیغ تمثیل میں جس کو اس کی

ذات گرامی نے خصوصیت سے اس حقیقت کے اظہار کے لیے منتخب فرمایا ہے، عملی تغلیط کے بعد آیا اس میں ذرا بھی جان یا سکت برقرار رہتی ہے؟

اگر اللہ کا کلام ابدی ہے تو ضروری ہے کہ اس کے دلائل میں جو قوت، جو زور اور فصاحت و بلاغت پنہاں ہے وہ بھی ابدی اور ہمیشہ قائم رہنے والی ہو اور وہ اسی صورت میں ممکن ہے کہ اس تمثیل کا اطلاق ہر ہر دور میں بعینہٖ جوں کا توں رہے۔ اس سے بھی آگے بڑھ کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بگاڑ کو مان لینے سے یہ شبہ دلوں میں چٹکی لیتا ہے کہ اس کتاب ہدیٰ کو نازل کرنے والا اللہ علام الغیوب بھی ہے یا نہیں یعنی جس تمثیل کو آگے چل کر غلط ثابت ہونا تھا، اس کو اس زور اور ایمان افروز لہجہ کے ساتھ پیش کرنے کی ضرورت ہی کیا تھی۔ اگر اللہ تعالیٰ آنے والے واقعات کو پہلے ہی سے جانتا ہے اور یقیناً جانتا ہے اور اس کے دائرۂ علم وادراک سے مستقبل میں ابھرنے والا ادنیٰ سے ادنیٰ واقعہ بھی اوجھل رہنے والا نہیں ہے تو اس کے معنی یہ ہیں کہ اس کو جان لینا چاہیے تھا کہ آمدہ واقعات اس تمثیل کی تکذیب کرنے والے ہیں اور اگر اس کے غیب پر مبنی علم وادراک نے اس نوع کے کسی خدشے کا اظہار نہیں کیا تو اس کا صاف مطلب یہ ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم ہمیشہ ان اوصاف حمیدہ سے متصف رہیں گے اور کلمۂ طیبہ کی یہ تاثیر ہمیشہ معاشرے میں ایسے شجر بار آور کو جنم دیتی رہے گی جس کے میووں اور پھلوں سے انسانیت اپنے کام ودہن کی تواضع کرتی رہے۔ یہ سوال اپنی جگہ بہت اہم ہے۔ علمائے محققین نے اسی لیے بجا طور پر تاریخ کی بے مائیگی کی طرف اشارہ کیا ہے اور بتایا ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے احوال وکوائف کی جانچ پرکھ مخصوص نوعیت کی حامل ہے۔ یہ مسئلہ صرف تاریخ ہی کا مسئلہ نہیں ایمان کا مسئلہ بھی ہے اور اس کا تعلق ہمارے نازک ترین احساسات سے ہے اس لیے اس کے بارے میں صرف تاریخ کے اوراق ہی سے رہنمائی حاصل نہیں کرنا چاہیے کہ جس کی ترتیب وتدوین میں شخصی اور گروہی تعصّبات کا بہت بڑا حصہ ہے بلکہ ضروری ہے کہ تاریخ کے پہلو بہ پہلو یہ بھی دیکھا جائے کہ قرآن حکیم نے ان حضرات کی سیرت وکردار کو کس کس انداز سے نکھارا اور پیش کیا ہے۔



# پیش لفظ

حضرت مولانا محمد عطاء اللہ حنیف لاہور
رکن وفاقی کونسل، اسلامی نظریاتی کونسل ورؤیت ہلال کمیٹی

اگر یہ بات صحیح ہے کہ ہر مصنف کسی ایک وصف میں ممتاز ہوتا ہے تو جناب محترم مولانا ابوالاعلیٰ صاحب مودودی کا امتیازی تصنیفی وصف تنقید ہے۔ یوں سمجھئے کہ آپ اس کے بادشاہ ہیں۔ مغربی تہذیب پر تنقید، تعلیم جدید سے پیدا شدہ مسائل پر تنقید، کانگریس (کے دور عروج) پر تنقید، مسلم لیگ پر تنقید، ان دونوں سیاسی تنظیموں کے لیڈروں پر تنقید، ان کے نظاموں، پروگراموں اور لیڈروں پر تنقید، جماعت اہل حدیث پر تنقید، محدثین کرام پر تنقید حتیٰ کہ صحیح بخاری کے معیار صحت پر تنقید، وَھَلُمَّ جرًّا

ع ناوک نے ترے صید نہ چھوڑا زمانے میں

بلاشبہ ان کے طرز تالیف سے بہت فائدہ بھی ہوا۔ اسی کی بدولت وہ جدید مسائل کی تنقیح وتحقیق میں اپنے معاصر مصنفین پر فوقیت رکھتے ہیں۔ چنانچہ سود اور پردہ اور ان جیسے بعض دوسرے مسئلوں پر ان کی تالیفات شاہکار کی حیثیت رکھتی ہیں اور اس سلسلے میں پھیلے ہوئے مغالطوں کا حضرت مولانا کی تنقیدات نے خوب خوب متکلمانہ پوسٹ مارٹم کر کے ان مسائل میں اسلام کی خالص تعلیمات کی نمائندگی کا بہت حد تک حق ادا کر دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس پر ان کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

عیب مے جملہ بگفتی ہنرش نیز بگو
نفی حکمت مکن از بہر دل عامی چند

گو یہ بھی امر واقعہ ہے کہ بیسویں صدی مسیحی کا ربع اوّل جب سارے عالم اسلام پر انگریز کا استحصالی اور بطور نمائندہ صلیب استیلاء تھا وہ مولانا موصوف کی تنقید کی زد میں نہیں آ سکا، جب کہ صلیبی طاقتوں کا یہی تغلب اور ظالمانہ استیلاء، سید جمال الدین افغانی، اور (بعد میں) مولانا ابوالکلام آزاد رحمہ اللہ کے سیاسی نظریات اور ان کی تنقیدات ومساعی کے ہدف رہا کیے۔ اول الذکر کا مجلّہ العروۃ الوثقیٰ اور ثانی الذکر کے مجلّات الہلال اور البلاغ وغیرہ اس پر شاہد عدل ہیں۔ اسی طرح مسیحیت بھی بطور مذہب مولانا موصوف کے موضوع تنقید سے خارج رہی حالانکہ (متحدہ) ہندوستان ان کی اہم علمی شخصیتوں نے دردمندی سے اس اہم تبلیغی (بلکہ سیاسی

بھی) شعبہ کی طرف برابر اپنی توجہات مبذول رکھیں۔ اس سلسلے میں مولانا رحمت اللہ کیرانوی، حافظ ولی اللہ لاہوری اور مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمۃ اللہ علیہ (ف ۱۹۴۸ء) کے اسمائے گرامی بطور مثال پیش کیے جا سکتے ہیں اور جماعت اہل حدیث کے فاضل بزرگ حضرت مولانا احمد الدین صاحب مدظلہ العالی [1] تاحال اس میں سرگرم عمل ہیں۔

مولانا مودودی صاحب بالقابہ کی کتاب ''خلافت وملوکیت'' دراصل ان کے سلسلہ ہائے تنقید ہی کی ایک معرکہ آرا کتاب ہے جس کو انھوں نے یادش بخیر سابق صدر پاکستان محمد ایوب خاں صاحب کے شباب حکومت کے دنوں میں ترتیب دیا اور شائع فرمایا تھا، کتابی صورت میں آنے سے پہلے جب ۱۹۶۵ء کے رسالہ ترجمان القرآن میں اس کی اشاعت شروع کی گئی تھی تو انھی دنوں جماعت اہل حدیث کے ترجمان ''الاعتصام'' لاہور نے اپنا دینی اور مسلکی فرض سمجھ کر اس مضمون سے متعلق وہ تنقیدی جائزہ شائع کیا تھا جو مولانا حافظ محمد یوسف صاحب آف کراچی نے تحریر کیا تھا۔ حافظ صلاح الدین یوسف صاحب کا یہ مقالہ جو اس وقت حافظ محمد یوسف کراچوی کے نام سے متعارف تھے۔ الاعتصام کی ۲۰ اشاعتوں ۲۴ دسمبر ۱۹۶۵ء سے ۱۰ جون ۱۹۶۶ء تک چلا تھا اور متانت، سنجیدگی، فکر انگیز خیالات اور بعض مباحث کی ندرت کے سبب علمی حلقوں میں بہت پسندیدگی کی نظر سے دیکھا گیا تھا۔ اعاظم علماء میں فاضل محقق شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد اسماعیل صاحب رحمہ اللہ نے جو ان دنوں مرکزی جمعیت اہل حدیث مغربی پاکستان کے امیر تھے خصوصاً نہ صرف یہ کہ بہت پسند فرمایا تھا بلکہ ان کے فرمان کے مطابق اس کو یک جا شائع کرنے کی بھی تجویز زیر غور آ گئی تھی اتنے میں ''ترجمان القرآن'' کا محولہ مقالہ بھی نئی آن بان اور بہت سے اہم اضافوں کے ساتھ ''خلافت وملوکیت'' کے نام سے کتابی شکل میں منصۂ شہود پر جلوہ گر ہو گیا۔

اس نادر تالیف کا منظر عام پر آنا تھا کہ حکومت کے اقرباء پرور اور شیعہ حضرات اور بعض دوسرے حلقوں نے اس کو ہاتھوں ہاتھ لیا اور تھوڑی سی مدت میں ہزاروں کی تعداد میں کتاب فروخت ہو گئی جس پر محترم ماہر القادری صاحب پھولے نہ سماتے تھے اور اس کو کتاب کے لیے دلیل حقانیت گردانتے تھے۔ نئے اضافوں کے سبب حافظ صلاح الدین یوسف صاحب اب اس کتاب کو سامنے رکھ کر اپنا مقالہ نئے سرے سے مرتب کرنا شروع کر دیا جس میں طبع شدہ کتاب میں اٹھائی ہوئی نئی مغالطہ آمیز بحثوں سے بھی مدلل تعرض کیا گیا اور کتاب کے آخر میں سوالات کے بھی معقول جواب دیے گئے ہیں۔ یہی وہ کتاب ہے جو اس وقت آپ کے سامنے ہے۔ گو اس موضوع پر متعدد کتابیں اور مضامین شائع ہو چکے ہیں لیکن حافظ صلاح الدین یوسف

[1] افسوس ہے کہ اس دوسرے ایڈیشن کے وقت یہ بزرگ بھی مرحوم ہو گئے ہیں۔ غفر اللہ لہ

صاحب کی یہ کاوش بعض حیثیتوں سے انفرادیت کی حامل ہے۔ اسی باعث بعض جگہ طوالت بھی شاید محسوس ہوگی لیکن وہ ناگزیری ہے۔ سب سے اہم بنیادی مسئلہ جو حافظ صاحب کی اس کتاب میں اٹھایا گیا ہے وہ یہ ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی بعض حکومتوں میں مبینہ تبدیلیوں کا سبب صرف ''ملوکیت'' نہیں تھی اور نہ ملوکیت مطلقاً قابل گردان زدنی شے ہے۔ بلاشبہ یہ مسئلہ اہل علم کے مزید غور وفکر کا مستحق ہے۔ موجودہ صدی کے سیاسی زعماء نے غالباً انگریزی استبداد سے شدید تاثر کے تحت جس بھیانک شکل میں ''ملوکیت'' کو پیش کیا ہے، کیا واقعتاً وہ ایسی ہی ہے اور کیا ''جمہوریت'' مطلقاً ہمارے سب دکھوں کا علاج ہے۔ مسئلہ کو خالص علمی اور واقعاتی رنگ میں ازسرنو دیکھنے کی ضرورت ہے۔ اس طرح کی اور بھی بعض چیزیں اس کتاب میں نئی ملیں گی۔

اللہ تعالیٰ سب کو تعصب اور جانبداری سے بچائے۔ حق کو حق کی حیثیت سے سمجھنے اور اس پر عمل کی توفیق سے نوازے۔ عزیز مکرم مولانا حافظ صلاح الدین یوسف صاحب کے، جو ابھی ما شاء اللہ نوجوان ہیں، دینی جذبہ، مسلکی محبت اور علمی ذوق میں مزید ترقی مرحمت فرمائے۔ آمین

خادم الحدیث واہلہ

خاکسار: محمد عطاء اللہ حنیف بھوجیانی

خادم ''الاعتصام'' لاہور

۱۵ جمادی الثانیہ ۱۳۹۰ھ

۱۸ اگست ۱۹۷۰ء



# مقدمہ

حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری
بانی ومہتمم مدرسہ عربیہ، نیوٹاؤن کراچی

حضرت رسول اللہ ﷺ جب خاتم النّبیین ہوئے اور منصب رسالت ونبوت کی سیادت کبریٰ سے مشرف ہوئے اور آپ کی شریعت کو آخری شریعت اور قیامت تک آنے والی تمام قوموں اور نسلوں کے لیے آخری قانون بنایا گیا تو اس کے لیے دو چیزوں کی ضرورت تھی، ایک یہ کہ یہ آسمانی قانون قیامت تک جوں کا توں محفوظ رہے۔ ہر قسم کی تحریف وتبدیلی سے اس کی حفاظت کی جائے الفاظ کی بھی اور معانی کی بھی کیونکہ اگر الفاظ کی حفاظت ہو اور معانی کی حفاظت نہ ہو، تو یہ حفاظت بالکل بے معنی ہے۔ دوم یہ کہ جس طرح علمی حفاظت ہو، اسی طرح عملی حفاظت بھی ہو۔ اسلام محض چند اصول ونظریات اور علوم وافکار کا مجموعہ نہیں بلکہ وہ اپنے جلو میں ایک نظام عمل لے کر چلتا ہے۔ وہ جہاں زندگی کے ہر شعبے میں اصول وقواعد پیش کرتا ہے، وہاں ایک ایک جزئیہ کی عملی تشکیل بھی کرتا ہے، اس لیے یہ ضروری تھا کہ شریعت محمدیہ (علی صاحبہا الف الف صلوٰۃ و سلام) کی علمی وعملی دونوں پہلوؤں سے حفاظت کی جائے، اور قیامت تک ایک ایسی جماعت کا سلسلہ قائم رہے جو شریعت مطہرہ کے علم وعمل کی حامل وامین ہو۔ حق تعالیٰ نے دین محمدی کی دونوں طرح حفاظت فرمائی، علمی بھی اور عملی بھی۔

حفاظت کے ذرائع میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جماعت سرفہرست ہے۔ ان حضرات نے براہ راست صاحب وحی ﷺ سے دین کو سمجھا، دین پر عمل کیا اور اپنے بعد آنے والی نسل تک دین کو من وعن پہنچایا، انھوں نے آپ ﷺ کے زیر تربیت رہ کر اخلاق واعمال کو ٹھیک ٹھیک منشائے الٰہی کے مطابق درست کیا، سیرت وکردار کی پاکیزگی حاصل کی۔ تمام باطل نظریات سے کنارہ کش ہو کر عقائد حقہ اختیار کیے۔ رضائے الٰہی کے لیے اپنا سب کچھ رسول اللہ ﷺ کے قدموں پر نچھاور کر دیا۔ ان کے کسی طرز عمل میں ذرا خامی نظر آئی تو فوراً حق جل مجدہ نے اس کی اصلاح فرمائی۔ الغرض حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جماعت اس پوری کائنات میں وہ خوش قسمت جماعت ہے جن کی تعلیم وتربیت اور تصفیہ وتزکیہ کے لیے سرور کائنات محمد رسول اللہ ﷺ کو معلم ومزکی اور استاد واتالیق مقرر کیا گیا۔ اس انعام الٰہی پر وہ جتنا شکر کریں کم ہے، جتنا فخر کریں بجا ہے۔

﴿لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ۚ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ﴾

(آل عمران: ١٦٤)

’’واللہ بہت بڑا احسان فرمایا اللہ نے مومنین پر کہ بھیجا ان میں ایک عظیم الشان رسول، ان ہی میں سے، وہ پڑھتا ہے ان کے سامنے اس کی آیتیں اور پاک کرتا ہے ان کو اور سکھاتا ہے ان کو کتاب اور گہری دانائی، بلاشبہ وہ اس سے پہلے صریح گمراہی میں تھے۔‘‘

نبی اکرم ﷺ کی علمی وعملی میراث اور آسمانی امانت چونکہ ان حضرات کے سپرد کی جارہی تھی، اس لیے ضروری تھا کہ یہ حضرات آئندہ نسلوں کے لیے قابل اعتماد ہوں، چنانچہ قرآن وحدیث میں جابجا ان کے فضائل ومناقب بیان کیے گئے۔ چنانچہ

**الف:** وحی الٰہی نے ان کی تعدیل فرمائی، ان کا تزکیہ کیا، ان کے اخلاص وللّٰہیت پر شہادت دی اور انھیں یہ رتبہ بلند ملا کہ ان کو رسالت محمدیہ (ﷺ) کے عادل گواہوں کی حیثیت سے ساری دنیا کے سامنے پیش کیا گیا۔

﴿مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّاۗءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاۗءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ۡ سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ۭ﴾ (الفتح: ٢٩)

’’محمد (ﷺ) اللہ تعالیٰ کے سچے رسول ہیں، اور جو ایماندار آپ کے ساتھ ہیں وہ کافروں پر سخت اور آپس میں شفیق ہیں، تم ان کو دیکھو گے رکوع، سجدے میں۔ وہ چاہتے ہیں صرف اللہ کا فضل اور اس کی رضامندی، ان کی علامت ان کے چہروں میں سجدے کا نشان ہے۔‘‘

گویا یہاں محمد رسول اللہ (ﷺ) اللہ کے رسول ہیں، ایک دعویٰ ہے اور اس کے ثبوت میں حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی سیرت وکردار کو پیش کیا گیا ہے کہ جسے نبی اکرم ﷺ کی صداقت میں شک وشبہ ہو، اسے آپ کے ساتھیوں کی پاکیزہ زندگی کا ایک نظر مطالعہ کرنے کے بعد خود اپنے ضمیر سے یہ فیصلہ لینا چاہیے کہ جس کے رفقاء اتنے بلند سیرت اور پاکباز ہوں وہ خود صدق وراستی کے کتنے اونچے مقام پر فائز ہوں گے۔

ع کیا نظر تھی جس نے مردوں کو مسیحا کر دیا

**ب:** حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ایمان کو ’’معیارِ حق‘‘ قرار دیتے ہوئے نہ صرف لوگوں کو اس کا نمونہ پیش کرنے کی دعوت دی گئی بلکہ ان حضرات کے بارے میں لب کشائی کرنے والوں پر نفاق وسفاہت کی دائمی مہر ثبت کر دی گئی:

﴿وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا كَمَآ اٰمَنَ النَّاسُ قَالُوْٓا اَنُؤْمِنُ كَمَآ اٰمَنَ السُّفَهَاۗءُ ۭ اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ

السُّفَهَآءُ وَلٰكِنْ لَّا يَعْلَمُوْنَ ﴿١٣﴾ (البقرة: ١٣)

''اور جب ان (منافقوں) سے کہا جائے تم بھی ایسا ایمان لاؤ جیسا دوسرے لوگ (صحابہ کرام) ایمان لائے ہیں تو جواب میں کہتے ہیں، کیا ہم ان بے وقوفوں جیسا ایمان لائیں؟ سن رکھو یہ خود ہی بے وقوف ہیں مگر نہیں جانتے۔''

ج: حضرات صحابہ کرام کو بار بار ''رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ'' (اللہ سے راضی ہوا، وہ اللہ سے راضی ہوئے) کی بشارت دی گئی، اور امت کے سامنے یہ اس شدت وکثرت سے دہرایا گیا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا یہ لقب امت کا تکیہ کلام بن گیا، کسی نبی کا اسم گرامی آپ ''علیہ السلام'' کے بغیر نہیں لے سکتے اور کسی صحابی رسول کا نام نامی ''رضی اللہ عنہ'' کے بغیر مسلمان کی زبان پر جاری نہیں ہوسکتا، ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ صرف ظاہر کو دیکھ کر راضی نہیں ہوا۔ نہ صرف ان کے موجودہ کارناموں کو دیکھ کر بلکہ ان کے ظاہر و باطن اور حال و مستقبل کو دیکھ کر ان سے راضی ہوا ہے، یہ گویا اس بات کی ضمانت ہے کہ آخر دم تک ان سے رضائے الٰہی کے خلاف کچھ صادر نہیں ہوگا، اور یہ بھی ظاہر ہے کہ جس سے اللہ راضی ہو جائے۔ اللہ کے بندوں کو بھی اس سے راضی ہو جانا چاہیے، کسی اور کے بارے میں تو ظن وتخمین ہی سے کہا جا سکتا ہے کہ اللہ اس سے راضی ہے یا نہیں؟ مگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں تو نص صریح موجود ہے، اس کے باوجود اگر کوئی ان سے راضی نہیں ہوتا تو گویا اسے اللہ تعالیٰ سے اختلاف ہے، اور پھر صرف اتنی بات کو کافی نہیں سمجھا گیا کہ ''اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہوا۔'' بلکہ اس کے ساتھ یہ بھی بتایا گیا ہے کہ وہ اللہ سے راضی ہوئے، یہ ان حضرات کی عزت افزائی کی انتہا ہے۔

د: حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مسلک کو ''معیاری راستہ'' قرار دیتے ہوئے اس کی مخالفت کو براہِ راست رسول اللہ ﷺ کی مخالفت کے ہم معنی قرار دیا گیا، اور ان کی مخالفت کرنے والوں کو وعید سنائی گئی:

﴿وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَ يَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى﴾ (النسآء: ١١٥)

''اور جو شخص مخالفت کرے رسول اللہ (ﷺ) کی، جب کہ اس کے سامنے ہدایت کھل چکی، اور چلے مومنوں کی راہ چھوڑ کر، ہم اسے پھیر دیں گے جس طرف پھرتا ہے۔''

آیت میں ''المومنین'' کا اوّلین مصداق اصحاب النبی رضی اللہ عنہم کی مقدس جماعت ہے۔ اس سے واضح ہوتا ہے کہ اتباعِ نبوی کی صحیح شکل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی سیرت وکردار اور ان کے اخلاق واعمال کی پیروی میں منحصر ہے اور یہ جبھی ممکن ہے جب کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی سیرت کو اسلام کے اعلیٰ معیار پر تسلیم کیا جائے۔

ہ: اور سب سے آخری بات یہ کہ انھیں نبی اکرم ﷺ کے سایۂ عاطفت میں آخرت کی ہر عزت سے

سرفراز کرنے اور ہر ذلت ورسوائی سے محفوظ رکھنے کا اعلان فرمایا گیا:

﴿ يَوْمَ لَا يُخْزِي اللّٰهُ النَّبِيَّ وَالَّذِينَ اٰمَنُوا مَعَهٗ ۚ نُورُهُمْ يَسْعٰى بَيْنَ اَيْدِيهِمْ وَبِاَيْمَانِهِمْ ﴾

(التحریم: ۸)

''جس دن رسوا نہیں کرے گا اللہ نبی کو اور جو مومن ہوئے، آپ کے ساتھ۔ ان کا نور دوڑتا ہوگا ان کے آگے اور ان کے داہنے۔''

اس قسم کی بیسیوں نہیں سینکڑوں آیات میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فضائل ومناقب مختلف عنوانات سے بیان فرمائے گئے ہیں اور اس سے یہ حقیقت واضح ہو جاتی ہے کہ دین کے سلسلہ سند کی یہ پہلی کڑی اور حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کے صحبت یافتہ حضرات کی جماعت معاذ اللہ، ناقابل اعتماد ثابت ہو، ان کے اخلاق واعمال میں خرابی نکالی جائے اور ان کے بارے میں یہ فرض کر لیا جائے کہ وہ دین کی علمی وعملی تدبیر نہیں کر سکے تو دین اسلام کا سارا ڈھانچہ ہل جاتا ہے اور...... خاکم بدہن...... رسالت محمدیہ مجروح ہو جاتی ہے۔

دنیا کا ایک معروف قاعدہ ہے کہ اگر کسی خبر کو رد کرنا ہو تو اس کے راویوں کو جرح وقدح کا نشانہ بناؤ، ان کی سیرت وکردار کو ملوث کرو اور ان کی وثاقت وعدالت کو مشکوک ثابت کرو۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم چونکہ دین محمدی کے سب سے پہلے راوی ہیں اس لیے چالاک فتنہ پردازوں نے جب دین اسلام کے خلاف سازش کی اور دین سے لوگوں کو بدظن کرنا چاہا تو ان کا سب سے پہلا ہدف صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تھے۔ چنانچہ فرق باطلہ اپنے نظریاتی اختلاف کے باوجود جماعت صحابہ رضی اللہ عنہم کو ہدف تنقید بنانے میں متفق نظر آتے ہیں۔ ان کی سیرت وکردار کو داغدار بنانے اور ان کی شخصیت کو نہایت گھناؤنے رنگ میں پیش کرنے کی کوشش کی گئی۔ ان کے اخلاق واعمال پر تنقیدیں کی گئیں۔ ان پر مال وجاہ کی حرص میں احکام خداوندی سے پہلوتہی کرنے کے الزامات دھرے گئے۔ ان پر خیانت، غصب اور کینہ پروری واقرباء نوازی کی تہمتیں لگائی گئیں اور غلو وانتہا پسندی کی حد ہے کہ جن پاکیزہ ہستیوں کے ایمان کو حق تعالیٰ نے ''معیار'' قرار دے کر ان جیسا ایمان لانے کی لوگوں کو دعوت دی تھی، اٰمِنُوْا كَمَآ اٰمَنَ النَّاسُ، انھی کے ایمان وکفر کا مسئلہ زیر بحث لایا گیا اور تکفیر وتفسیق تک نوبت پہنچا دی گئی۔ جن جانبازوں نے دین اسلام کو اپنے خون سے سیراب کیا تھا، انھی کے بارے میں چیخ چیخ کر کہا جانے لگا کہ وہ اسلام کے اعلیٰ معیار پر قائم نہیں رہے تھے۔ جن مردانِ حق کے صدق امانت کی اللہ تعالیٰ نے گواہی دی تھی:

﴿ رِجَالٌ صَدَقُوا مَا عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَيْهِ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰى نَحْبَهٗ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّنْتَظِرُ ۖ وَمَا بَدَّلُوا تَبْدِيلًا ﴾ (الاحزاب: ۲۳)

''یہ وہ ''مرد'' ہیں جنھوں نے سچ کر دکھایا جو عہد انھوں نے اللہ سے باندھا، بعض نے تو جان عزیز تک اسی راستہ میں دے دی اور بعض (بے چینی سے) اس کے منتظر ہیں اور ان کے عزم و استقلال میں ذرا تبدیلی نہیں ہوئی۔''

انہی کے حق میں بتایا جانے لگا کہ نہ وہ صدق وامانت سے موصوف تھے نہ اخلاص وایمان کی دولت انھیں نصیب تھی۔ جن مخلصوں نے اپنے بیوی بچوں کو، اپنے گھر بار کو، اپنے عزیز واقارب کو، اپنے دوست احباب کو، اپنی ہر لذت وآسائش کو، اپنے جذبات وخواہشات کو اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے..... اس کے رسول ﷺ پر قربان کر دیا تھا، انھی کو یہ طعنہ دیا گیا کہ وہ محض حرص وہوا کے غلام تھے اور اپنے مفاد کے مقابلے میں اللہ و رسول کے احکام کی انھیں کوئی پروا نہیں تھی۔ لَقَدْ جِئْتُمْ شَيْئًا إِدًّا.

ظاہر ہے کہ اگر امت کا معدہ ان بے ہودہ نظریات کی مردہ مکھی کو قبول کر لیتا اور ایک بار بھی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم امت کی عدالت میں مجروح قرار پاتے تو دین کی پوری عمارت گر جاتی۔ قرآن کریم اور احادیث نبویہ سے امان اُٹھ جاتا اور یہ دین جو قیامت تک رہنے کے لیے آیا تھا ایک قدم آگے نہ چل سکتا مگر یہ سارے فتنے جو بعد میں پیدا ہونے والے تھے علم الٰہی سے اوجھل نہیں تھے، اس کا اعلان تھا:

﴿وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ۝﴾ (الصف: ۸)

''اور اللہ اپنا نور پورا کر کے رہے گا۔ خواہ کافروں کو کتنا ناگوار ہو۔''

یہی وجہ ہے کہ حق تعالیٰ نے بار بار مختلف پہلوؤں سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا تزکیہ فرمایا، ان کی توثیق و تعدیل فرمائی اور قیامت تک کے لیے یہ اعلان فرما دیا:

﴿أُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْإِيْمَانَ وَاَيَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ﴾ (المجادلة: ۲۲)

''یہی وہ لوگ ہیں کہ اللہ نے لکھ دیا ان کے دل میں ایمان اور مدد دی ان کو اپنی خاص رحمت سے۔''

ادھر نبی کریم ﷺ نے اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بے شمار فضائل بیان فرمائے بالخصوص خلفائے راشدین حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر، حضرت عثمان ذوالنورین، حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہم کے فضائل کی تو انتہا کر دی۔ جس کثرت وشدت اور تواتر وتسلسل کے ساتھ نبی اکرم ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فضائل ومناقب، ان کے مزایا وخصوصیات اور ان کے اندرونی اوصاف وکمالات کو بیان فرمایا۔ اس سے واضح ہوتا ہے کہ نبی اکرم ﷺ اپنی امت کے علم میں یہ بات لانا چاہتے تھے کہ انھیں عام افراد امت پر قیاس کرنے کی غلطی نہ کی جائے۔ ان حضرات کا تعلق چونکہ براہ راست نبی اکرم ﷺ کی ذات گرامی سے ہے، اس لیے ان کی محبت

عین محبت رسول ہے اور ان کے حق میں ادنیٰ لب کشائی ناقابل معافی جرم۔ فرمایا:

((أَللّٰهَ أَللّٰهَ فِيْ أَصْحَابِيْ، أَللّٰهَ أَللّٰهَ فِيْ أَصْحَابِيْ، لَا تَتَّخِذُوْهُمْ غَرَضًا بَعْدِيْ، فَمَنْ أَحَبَّهُمْ فَبِحُبِّيْ أَحَبَّهُمْ، وَمَنْ أَبْغَضَهُمْ فَبِبُغْضِيْ أَبْغَضَهُمْ، وَمَنْ آذَاهُمْ فَقَدْ آذَانِيْ، وَمَنْ آذَانِيْ فَقَدْ آذَى اللّٰهَ، وَمَنْ آذَى اللّٰهَ فَيُوْشِكُ أَنْ يَأْخُذَهُ.)) ①

"اللہ سے ڈرو، اللہ سے ڈرو، میرے صحابہ کے معاملہ میں۔ مکرر کہتا ہوں، اللہ سے ڈرو میرے صحابہ کے معاملہ میں۔ ان کو میرے بعد ہدف تنقید نہ بنانا۔ کیونکہ جس نے ان سے محبت کی تو میری محبت کی بنا پر اور جس نے ان سے بدظنی کی تو مجھ سے بدظنی کی بنا پر۔ جس نے ان کو ایذا دی اس نے مجھے ایذا دی اور جس نے مجھے ایذا دی اس نے اللہ کو ایذا دی اور جس نے اللہ کو ایذا دی تو قریب ہے کہ اللہ اسے پکڑ لے۔"

امت کو اس بات سے بھی آگاہ فرمایا گیا کہ تم میں سے اعلیٰ سے اعلیٰ فرد کی بڑی سے بڑی نیکی ادنیٰ صحابی کی چھوٹی سے چھوٹی نیکی کا مقابلہ نہیں کرسکتی اس لیے ان پر زبان تشنیع دراز کرنے کا حق امت کے کسی فرد کو حاصل نہیں۔ ارشاد ہے:

((لَا تَسُبُّوْا أَصْحَابِيْ فَلَوْ أَنَّ أَحَدَكُمْ أَنْفَقَ مِثْلَ أُحُدٍ ذَهَبًا، مَا بَلَغَ مُدَّ أَحَدِهِمْ وَلَا نَصِيْفَهُ.)) ②

"میرے صحابہ کو برا بھلا نہ کہو (کیونکہ تمھارا وزن ان کے مقابلے میں اتنا بھی نہیں جتنا کہ پہاڑ کے مقابلہ میں ایک تنکے کا ہوسکتا ہے چنانچہ) تم میں سے ایک شخص احد پہاڑ کے برابر سونا بھی خرچ کردے تو ان کے ایک سیر جو کو نہیں پہنچ سکتا اور نہ اس کے عشر عشیر کو۔"

مقام صحابہ رضی اللہ عنہم کی نزاکت اس سے بڑھ کر اور کیا ہوسکتی ہے کہ امت کو اس بات کا پابند کیا گیا کہ ان کی عیب جوئی کرنے والوں کو نہ صرف ملعون ومردود سمجھیں بلکہ برملا اس کا اظہار کریں، فرمایا:

((إِذَا رَأَيْتُمُ الَّذِيْنَ يَسُبُّوْنَ أَصْحَابِيْ، فَقُوْلُوْا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلٰى شَرِّكُمْ.)) ③

① سنن الترمذی، ابواب المناقب عن رسول اللہ ﷺ، باب فیمن سب اصحاب النبی ﷺ، حدیث: ٣٨٦٢. (حکم الحدیث ضعیف).

② صحیح البخاری، کتاب فضائل اصحاب النبی، حدیث: ٣٦٧٣۔ صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابة رضی اللہ عنہم، باب تحریم سب الصحابة رضی اللہ عنہم، حدیث: ٢٥٤٠.

③ سنن الترمذی، ابواب المناقب عن رسول اللہ ﷺ، حدیث: ٣٨٦٦ (حکم الحدیث: ضعیف جدًا)

''جب تم ان لوگوں کو دیکھو جو میرے صحابہ کو برا بھلا کہتے اور انھیں ہدف تنقید بناتے ہیں تو ان سے کہو تم میں سے (یعنی صحابہ اور ناقدین صحابہ میں سے) جو برا ہے اس پر اللہ کی لعنت (ظاہر ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کو برا بھلا کہنے والا ہی بدتر ہوگا)۔''

یہاں تمام احادیث کا استیعاب مقصود نہیں بلکہ کہنا یہ ہے کہ ان قرآنی ونبوی شہادتوں کے بعد بھی اگر کوئی شخص حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں عیب نکالنے کی کوشش کرے تو اس بات سے قطع نظر کہ اس کا یہ طرز عمل قرآن کریم کے نصوص قطعیہ اور ارشادات نبوت کے انکار کے مترادف ہے۔ یہ لازم آئے گا کہ حق تعالیٰ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر جو فرائض بحیثیت نبوت کے عائد کیے تھے اور جن میں اعلیٰ ترین منصب تزکیہ نفوس کا تھا۔ گویا حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے فرائض منصبی کی بجا آوری سے قاصر رہے اور تزکیہ نہ کر سکے اور یہ قرآن کریم کی صریح تکذیب ہے۔ حق تعالیٰ تو ان کے تزکیہ کی تعریف فرمائے اور ہم انھیں مجروح کرنے میں مصروف رہیں اور جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان کے تزکیہ سے قاصر رہے تو گویا حق تعالیٰ نے آپ کا انتخاب صحیح نہیں فرمایا تھا۔ اناللہ! بات کہاں سے کہاں تک پہنچ جاتی ہے اور جب اللہ تعالیٰ کے انتخاب میں قصور نکلا تو اللہ تعالیٰ کا علم غلط ہوا۔ نعوذ باللہ من الغواية والسفاهة .

چنانچہ اہل اہواء کی بڑی جماعت کا دعویٰ یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کو ''بدا'' ہوتا ہے، یعنی اسے بہت سی چیزیں جو پہلے معلوم نہیں تھیں بعد میں معلوم ہوتی ہیں، اور اس کا پہلا علم غلط ہو جاتا ہے، جن لوگوں کا اللہ تعالیٰ کے بارے میں یہ تصور ہو، رسول اور نبی اور ان کے بعد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ان کے نزدیک کیا درجہ رہے گا؟

الغرض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر تنقید کرنے، ان کی غلطیوں کو اچھالنے اور انھیں موردِ الزام بنانے کا قصہ صرف ان ہی تک محدود نہیں رہتا، بلکہ اللہ ورسول، کتاب وسنت اور پورا دین اس کی لپیٹ میں آ جاتا ہے، اور دین کی ساری عمارت منہدم ہو جاتی ہے، بعید نہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس ارشاد میں جو اوپر نقل کیا گیا ہے، اسی بات کی طرف اشارہ فرمایا ہو:

((وَمَنْ آذَاهُمْ فَقَدْ آذَانِي، وَمَنْ آذَانِي فَقَدْ آذَى اللّٰهَ، وَمَنْ آذَى اللّٰهَ فَيُوْشِكُ أَنْ يَّأْخُذَهُ.)) [1]

''جس نے ان کو ایذا دی اس نے مجھے ایذا دی اور جس نے مجھے ایذا دی اس نے اللہ کو ایذا دی اور جس نے اللہ کو ایذا دی تو قریب ہے کہ اللہ اسے پکڑ لے۔''

اور یہی وجہ ہے کہ تمام فرق باطلہ کے مقابلے میں اہل حق کا امتیازی نشان صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی عظمت و

[1] سنن الترمذي، أبواب المناقب، باب فيمن سب أصحاب النبي ﷺ، حديث: ٣٨٦٢ .

محبت رہا ہے۔تمام اہل حق نے اپنے عقائد میں اس بات کو اجماعی طور پر شامل کیا ہے:

((ونكف عن ذكر الصحابة الا بخير.))

''اور ہم صحابہ کرام (رضی اللہ عنہم) کا ذکر بھلائی کے سوا کسی اور طرح کرنے سے زبان بند رکھیں گے۔''

جو حضرات اپنے خیال میں بڑی نیک نیتی، اخلاص اور بقول ان کے وقت کے اہم ترین تقاضوں کو پورا کرنے کے لیے قبائح صحابہ کو ایک مرتب فلسفے کی شکل میں پیش کرتے ہیں اور اسے ''تحقیق'' کا نام دیتے ہیں، انھیں اس کا احساس ہو یا نہ ہو لیکن واقعہ یہ ہے کہ اس تسوید اوراق کا انجام اس کے سوا کچھ نہیں کہ جدید نسل کو دین کے نام پر دین سے بیزار کر دیا جائے اور ہر ایرے غیرے کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر تنقید کی کھلی چھٹی دے دی جائے، جنھیں نہ علم نہ عقل نہ فہم نہ فراست۔

اور یہ نرا اندیشہ ہی اندیشہ نہیں بلکہ کھلی آنکھوں اس کا مشاہدہ ہونے لگا ہے۔الامان والحفیظ

کہا جاتا ہے کہ ''ہم نے کوئی نئی بات نہیں کہی بلکہ تاریخ کی کتابوں میں یہ سارا مواد موجود تھا۔ ہمارا قصور صرف یہ ہے کہ ہم نے اسے جمع کر دیا ہے۔'' افسوس ہے کہ یہ عذر پیش کرتے ہوئے بہت سی اصولی اور بنیادی باتوں کو نظر انداز کر دیا گیا ہے ورنہ بادنیٰ تامل واضح ہو جاتا کہ صرف اتنا عذر طعن صحابہ کی وعید سے بچنے کے لیے کافی نہیں اور نہ وہ اتنی بات کہہ کر بری الذمہ ہو سکتے ہیں۔

اوّلاً: قرآن کریم کے نصوصِ قطعیہ، احادیث ثابتہ اور اہل حق کا اجماع، صحابہ رضی اللہ عنہم کی عیب چینی کی ممانعت پر متفق ہیں، ان قطعیات کے مقابلے میں ان تاریخی قصہ کہانیوں کا سرے سے کوئی وزن ہی نہیں۔ تاریخ کا موضوع ہی ایسا ہے کہ اس میں تمام رطب و یابس اور صحیح وسقیم چیزیں جمع کی جاتی ہیں، صحت کا جو معیار ''حدیث'' میں قائم رکھا گیا ہے، تاریخ میں وہ معیار نہ قائم رہ سکتا تھا نہ اسے قائم رکھنے کی کوشش کی گئی، اس لیے حضرات محدثین نے ان کی صحت کی ذمہ داری اٹھانے سے انکار کر دیا ہے۔حافظ عراقی فرماتے ہیں:

وليعلم الطالب ان السيرا

يجمع ما قد صح وما قد نكرا

یعنی ''علم تاریخ وسیر صحیح اور منکر سب کو جمع کر لیتا ہے۔''

اب جو شخص کسی خاص مدعا کو ثابت کرنے کے لیے تاریخی مواد کو کھنگال کر تاریخی روایات سے استدلال کرنا چاہتا ہے، اسے عقل وشرع کے تمام تقاضوں کو نظر انداز کرتے ہوئے صرف یہ دیکھ لینا کافی نہیں ہے کہ یہ روایت فلاں فلاں تاریخ میں لکھی ہے بلکہ جس طرح وہ سوچتا ہے کہ یہ روایت اس کے مقصد ومدعا کے لیے مفید ہے یا نہیں؟ اسی طرح اسے اس پر بھی غور کر لینا چاہیے کہ کیا یہ روایت شریعت یا عقل سے متصادم تو

نہیں؟ اس اصول کی وضاحت کے لیے یہاں صرف ایک مثال کا پیش کرنا کافی ہوگا۔

آپ ''خلیفہ راشد'' اسے کہتے ہیں جو ٹھیک منہاج نبوت پر قائم ہو، اور اس کا کوئی عمل اور کوئی فیصلہ منہاج نبوت کے اعلیٰ معیار سے ہٹا ہوا نہ ہو، اب آپ ایک صحابی کو خلیفہ راشد تسلیم کرتے ہوئے اس پر یہ الزام عائد کرتے ہیں کہ انھوں نے بلا کسی استحقاق کے مال غنیمت کا پورا خمس (۵ لاکھ دینار) اپنے فلاں رشتہ دار کو بخش دیا تھا۔ سوال یہ ہے کہ ''خلافت راشدہ'' اور ''منہاج نبوت'' یہی ہے جس کی تصویر اس افسانے میں دکھائی گئی ہے؟ اور آج کے ماحول میں اس روایت کو من وعن تسلیم کرنے سے کیا یہ ذہن نہیں بنے گا کہ خلافت راشدہ کا معیار بھی آج کے جائز حکمرانوں سے کچھ زیادہ بلند نہیں ہوگا جو اپنے رشتہ داروں کو روٹ پرمٹ اور امپورٹ لائسنس مرحمت فرماتے ہیں؟ اسی پر ان دوسرے الزامات کو قیاس کر لیجیے جو بڑی شان تحقیق سے عائد کیے گئے ہیں۔

ثانیاً: یہ تاریخی روایات آج یکا یک نہیں ابھر آئی ہیں، بلکہ اکابر اہل حق کے سامنے یہ سارا مواد موجود رہا ہے، اور وہ اس کی مناسب تاویل وتوجیہ کر چکے ہیں، جس سے معلوم ہوا کہ ان تاریخی واقعات کو بڑی آسانی سے کسی اچھے محمل پر محمول کیا جا سکتا ہے، اب ایک اٹھتا ہے اور ''بے لاگ تحقیق'' کے شوق میں ان کے لیے ایسے محمل تلاش کرتا ہے جس سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی صریح تنقیص اور ان کی سیرت وکردار کی گراوٹ مفہوم ہوتی ہے، تو کیا اس کے بارے میں یہ حسن ظن رکھا جائے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں وہ حسن ظن رکھتا ہے؟

اور عجیب بات یہ کہ جب اس کے سامنے اکابر اہل حق کے طرز تحقیق کا حوالہ دیا جاتا ہے تو ان حضرات کو ''وکیل صفائی'' کہہ کر ان کی تحقیقات کو قابل التفات نہیں سمجھتا، غالباً یہ دنیا کی نرالی عدالت ہے، جس میں وکیل استغاثہ کے بیان پر یک طرفہ فیصلہ دیا جائے اور وکیل صفائی کے بیانات کو اس جرم میں نظر انداز کر دیا جائے کہ وہ کسی مظلوم کی طرف سے صفائی کا وکیل بن کر کیوں کھڑا ہو گیا ہے؟

اوپر قرآن وسنت کے جن نصوص کا حوالہ دیا گیا اور اہل حق کے جس اجتماعی فیصلے کا ذکر کیا گیا ہے۔ اس سے معلوم ہوگا کہ صرف حافظ ابن تیمیہ اور شاہ عبدالعزیز ہی نہیں بلکہ اللہ اور رسول اور پوری امت کے اہل حق صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے وکیل صفائی ہیں۔ اب یہ فیصلہ کرنا ہر شخص کی اپنی صوابدید پر موقوف ہے کہ وہ وکیل صفائی کی صف میں شامل ہونا پسند کرتا ہے یا وکیل استغاثہ کی صف میں۔

ثالثاً: ان تاریخی روایات کے متفرق جزئی کو چن چن کر جمع کرنا، انھیں ایک مربوط فلسفہ بنا ڈالنا، جزئیات سے کلیات اخذ کر لینا اور ان پر ایسے جلی اور چبھتے ہوئے عنوانات جمانا جنھیں آج کی چودھویں صدی کا فاسق سے فاسق بھی اپنی طرف منسوب کرنا پسند نہیں کرے گا۔ یہ نہ تو دین وملت کی کوئی خدمت ہے نہ اسے اسلامی

تاریخ کا صحیح مطالعہ کہا جا سکتا ہے، البتہ اسے ''تاریخ سازی کہنا بجا ہوگا۔ بقول سعدی:

ع ولیکن قلم در کف دشمن است

میں پوچھتا ہوں کیا کوئی ادنیٰ مسلمان اپنے بارے میں یہ سننا پسند کرے گا کہ اس نے الٰہی دستور کو بدل ڈالا؟ اس نے بیت المال کو گھر کی لونڈی بنا لیا؟ اس نے مسلمانوں سے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی آزادی سلب کر لی؟ اس نے عدل وانصاف کی مٹی پلید کر ڈالی؟ اس نے دیدہ ودانستہ نصوص قطعیہ سے سرتابی کی؟ اس نے قانون الٰہی کی بالاتری کا خاتمہ کر ڈالا؟ اس نے اقربا پروری وخویش نوازی کے ذریعے سے لوگوں کی حق تلفی کی؟

کیا کوئی معمولی قسم کا متقی اور پرہیز گار آدمی ان جگر پاش اتہامات کو ٹھنڈے دل سے برداشت کرے گا؟ اگر نہیں، اور یقیناً نہیں..... تو کیا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہم نالائقوں سے بھی گئے گزرے ہو گئے؟ کہ ایک دو نہیں بلکہ مثالب وقبائح اور اخلاقی گراوٹ کی ایک طویل فہرست ان کے نام جڑ دی جائے، پھر بے لاگ تحقیق کے نام سے اسے اچھالا جائے اور روکنے اور ٹوکنے کے باوجود اس پر اصرار کیا جائے۔

کیا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی عزت وحرمت یہی ہے؟ کیا اسی کا نام صحابہ رضی اللہ عنہم کا ''ذکر بالخیر'' ہے؟ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے معزز صحابہ رضی اللہ عنہم اسی احترام کے مستحق ہیں؟ کیا ایمانی غیرت کا یہی تقاضا ہے؟ کیا مسلمانوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد بھول جانا چاہیے:

''جب تم ان کو دیکھو جو میرے صحابہ کو برا بھلا کہتے ہیں تو ان کے جواب میں یہ کہو: تم میں سے (یعنی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور ان کے ناقدین میں سے) جو برا ہو اس پر اللہ کی لعنت۔'' (1)

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم بعد کی امت کے لیے حق وباطل کا معیار ہیں، انھیں معیت نبوی کا جو شرف حاصل ہوا، اس کے مقابلے میں کوئی بڑی سے بڑی فضیلت ایک جو کے برابر بھی نہیں، کسی بڑے سے بڑے ولی اور قطب ☆ کو ان کی خاک پا بننے کا شرف حاصل ہو جائے تو اس کے لیے مایۂ صد افتخار ہے اس لیے امت کے کسی فرد کا، خواہ وہ اپنی جگہ مفکر دوراں اور علامہ زماں ہی کہلاتا ہو، ان پر تنقید کرنا قلبی زیغ کی علامت ہے۔

☆ قطب باطل اصطلاح ہے۔ قرآن وحدیث سے اس کا کوئی ثبوت نہیں ملتا۔ (محمد عرفان الحسن خالد)

ع ایاز! قدر خویش بشناس

یہ دنیا حق وباطل کی آماجگاہ ہے، یہاں باطل، حق کا لبادہ اوڑھ کر آتا ہے، بسا اوقات ایک آدمی اپنے

(1) ترمذی۔

